روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینہ روحانیات میں

January'2016

ماہنامہ

# خزینۂ روحانیات

لاہور

Rs.50

جلد نمبر 6
شمارہ نمبر 9

تسخیر شاہِ جنات

لوح بیرون ملک

اسلام کا مطلب کیا ہے؟

لوح فتوحات مجرب

پتھر دل محبوب کو دیوانہ کریں

سورۂ یاسین کے خدام کی تسخیر

دشمن کی تباہی وبربادی کا خاص عمل

ہر قسم کے سحر وجادو سے نجات کے خاص الخاص اعمال

جسم کے پوشیدہ حصوں کی سیاہی کو دور کریں

9ویں سالانہ اجتماع حزب البحر کی مختصر کارگذاری



# العارفی شہد کے نایاب اور شفاء بخش شہد کی اقسام

## 100 فیصد خالص قدرتی شہد کے حصول کے لئے تشریف لائیں

۱ **پلوسہ کا شہد:** عام روزمرہ بیماریاں مثلاً کھانسی، نزلہ، زکام، معدہ کی خرابی سمیت عام قسم کے امراض میں اس کا استعمال کافی وشافی ہے۔

۲ **مالٹے کا شہد:** مالٹے کے باغات سے حاصل کردہ۔ وٹامن سی کا خزانہ، جلد کی جھریاں، وزن اور کولیسٹرول کم کرتا ہے۔ خوبصورتی میں اضافہ کرتا ہے۔

۳ **اجوائن کا شہد:** اجوائن کے پودوں سے حاصل کردہ، دمہ، خشک وبلغمی کھانسی، ٹی بی، سانس، گلے، سینے اور معدے کے امراض کے لیے۔

۴ **بیری کا شہد:** بیری کے جنگلات سے حاصل شدہ۔ اپنی طبعی افادیت اور غذائیت کے لحاظ سے پوری دنیا میں منفرد ہے۔ شوگر اور مردانہ طاقت کے لئے، کولیسٹرول کم کرتا ہے، کینسر، ہیپاٹائٹس، دمہ میں فائدہ مندہ۔ دل کی شریانیں مضبوط کرنے کیلیئے۔

۵ **دیسی (جنگلی) شہد:** ساہیوال اور مظفرآباد کے مضافات کے جنگلات سے نکالا گیا اصلی دیسی شہد۔ خوش ذائقہ اور اعلیٰ کوالٹی شہد۔

۶ **شیشم کا شہد:** چکوال، تلہ گنگ، فتح جنگ کے جنگلات سے حاصل کیا گیا، یہ شہد بھی اپنی مثال آپ ہے۔

۷ **گرنڈہ کا شہد:** تھکان دور کرنا، نئے اور پرانے زخموں کو مندمل کرنا، کھانا کھانے کے بعد اسے چاٹنے سے بوجھ، گیس اور تناؤ دور ہو جاتا ہے۔

۸ **شنشوبی کا شہد:** افغانستان اور پاکستان کے سرحدی علاقوں کے جنگلات سے حاصل کیا جاتا ہے۔ بہت گاڑھا اور قیمتی شہد۔

۹ **الائچی کا شہد:** جنگلی شہد کا متبادل۔ کمزوری یا نقاہت دور کرنے، دل کی رفتار نارمل کرنے اور قبض میں مفید ہے۔

۱۰ **چھوٹی مکھی کا شہد (پہاڑی):** پاکستان کے سرسبز وشاداب پہاڑوں اور وادیوں سے حاصل کیا گیا سو فیصد خالص دیسی اور سب سے گاڑھا اور ایکسپورٹ کوالٹی شہد۔ گولڈن رنگ، خوشبو لاجواب اور ذائقہ بے مثال۔ سب سے قیمتی شہد۔

۱۱ **ڈرائی فروٹ شہد:** مقوئ اعصاب، یادداشت، جسمانی واعصابی کمزوری، حفظ کرنے والے بچوں کیلیئے خصوصی تحفہ۔

۱۲ **رائل جیلی شہد (بیری):** کینسر، شوگر، ایڈز، ہیپاٹائٹس، فالج، لقوہ، جوڑوں کا درد، خون اور وزن کی کمی میں فائدہ مند۔

۱۳ **شفائین (پلوسہ):** معدہ کی کمزوری، بدہضمی، گردوں کی سوزش اور مردانہ کمزوری وغیرہ میں مفید ہے۔

۱۴ **ڈرائی فروٹ پیسٹ:** بچوں کی ذہانت، قوت مدافعت اور حافظہ کو بڑھانے کیلیئے انتہائی مفید۔ طاقت کا خزانہ۔

۱۵ **شفاء القلوب:** دل کی بند شریانیں کھولتا ہے، بڑھے ہوئے کولیسٹرول کو کم کرتا ہے، ہائی بلڈ پریشر کیلیئے بہت مفید ہے۔

۱۶ **عجوہ پیسٹ:** عجوہ کھجور میں وٹامن اے جلد اور نظر کیلیئے بہت مفید ہے۔ جگر اور ہڈیوں کو طاقت دیتی ہے۔ ہارٹ اٹیک سے بچنے کا لائف ٹائم نسخہ۔

۱۷ **ایرانی چھتہ بمع شہد:** کھانسی میں مفید ہے اور بے حد لذیذ بھی۔ دودھ کے ساتھ تو اس کے مزہ کا جواب نہیں۔

۱۸ **دم شدہ روحانی شہد:** جملہ جناتی اور شیطانی اثرات سے حفاظت کیلیئے دارالعمل چشتیہ کا خاص الخاص دم شدہ لاجواب شہد۔

مطب العارف 586 کامران بلاک علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ 0307-5525103 ,042-35410586 darulamal.org/matabalaarif

اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

ماہنامہ لاہور

# خزینۂ روحانیات

جلد 6 ربیع الثانی ۱۴۳۷ھ......جنوری 2016ء شمارہ 9



سرکولیشن، اشتہارات و شکایات: 0322-4773786

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570

فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772



برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال ''دو خاص نمبر'' شائع کرتا ہے

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Blog: khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
Facebook: facebook.com/khazinaeruhaniyat
Facebook: facebook.com/khazina.ruhaniyaat
Twitter: twitter.com/khazinaruhanyat
Email: khazinaeruhaniyaat@gmail.com

| قیمت فی شمارہ | سالانہ ممبر شپ عام ڈاک | سالانہ ممبر شپ رجسٹرڈ ڈاک |
| --- | --- | --- |
| 50 روپے | 650 روپے | 1000 روپے |

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

**1 منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔

**2 شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** ایزی پیسہ (ٹیلی نار)۔ موبی کیش (موبی لنک)۔ ٹائم پے (زونگ)۔ اومنی (یو بی ایل)۔ موبائل پیسہ (وارد)۔ HBL ایکسپریس کے ذریعہ 1-2610215-35202 پر رقم ارسال کریں اور 0307-5525103 پر کوڈ sms کریں۔

**3 موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروا سکتے ہیں۔
ٹیلی نار 034377727721......یو پیسہ 33343082867
موبی کیش 03028401977۔ یو بی ایل اومنی 03437772772

**4 بینک ڈپازٹ:** میزان بینک میں بنام خالد مقبول رقم جمع کروائیں۔
برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0100377637

**نوٹ:** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد بذریعہ SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ تمام مالی معاملات میں صرف یہ موبائل نمبر استعمال کریں: 0322-4773786

ادائیگی کی تفصیلات کیلئے: darulamal.org/payment

خالد مقبول صاحب پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر ادارہ دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین............جنوری ۲۰۱۶ء............ربیع الثانی ۱۴۳۷ھ



## نئے سال کی آمد پر
## حضرت ڈاکٹر خالد مقبول حفظہ اللہ کی خصوصی دعائیں

دارالعمل چشتیہ میں دنیا بھر سے بذریعہ انٹرنیٹ، ای میلز، خطوط، فون کالز اور براہ راست اپنے مسائل کے حل اور دعاؤں کی گذارشات کرنے والے تمام خواتین و حضرات کیلئے ڈاکٹر صاحب کی دلی دعائیں ہیں کہ اللہ تعالیٰ آپ سب کی اور پوری امت مسلمہ کی تمام پریشانیاں دور فرمائیں اور یہ سال آپ کیلئے، آپ کے بچوں، آپ کے بھائیوں اور آپ سب کی زندگیوں سے وابستہ بھی افراد کیلئے خوشیوں، مسرتوں اور کامیابیوں کا سال بنائے۔ تمام جسمانی و روحانی بیماریوں کی شفایابی، طالب علموں کیلئے امتحانات میں شاندار کامیابی، بے روزگاروں کیلئے روزگار کی دستیابی، ملکِ پاکستان سے دہشتگردی کے خاتمے، مدارس، مساجد، خانقاہوں، دینی مراکز تبلیغی و اصلاحی اور تمام مذہبی جماعتوں اور تمام عالم اسلام کی حفاظت کی دعاؤں کے ساتھ تمام اہل اسلام، خزینۂ روحانیات کے ممبران اور قارئین کرام کو نیا سال مبارک ہو۔

# اہم گزارشات برائے قارئین

۱) دارالعمل چشتیہ کے اوقات کار صبح 11 بجے تا شام 7 بجے۔ چھٹی بروز جمعۃ المبارک۔ ان اوقات کے علاوہ تشریف نہ لائیں۔ ہمیشہ فون کر کے اپنا آرڈر کنفرم کر کے آئیں۔

۲) روحانی ملاقات یا علاج کے لئے بروز اتوار شام 4 بجے سے 7 بجے کے درمیان تشریف لائیں۔ شکریہ

۳) اپنے متعلقہ شعبہ کے نمبر پر رابطہ فرمائیں، دوسرے شعبوں کے نمبروں پر کال کر کے اپنا اور ادارہ کا وقت ضائع نہ کریں۔

۴) نمبر نہ ملنے کی صورت میں SMS کریں۔ دوسرے نمبروں پر مختلف نمبروں سے کال ہرگز نہ کریں۔ ایک ہی مسئلے کے لئے مختلف نمبروں پر کال کر کے ادارے کا وقت ضائع نہ کریں۔

۵) ابتداءً اپنے، آرڈر، سوال یا مسئلے کے لئے کال کریں، SMS پر کوئی جواب نہیں دیا جائے گا۔ بعد میں اہم پیغام کے لئے Sms کریں۔

۶) براہ کرم مس کال یا فضول SMS ہرگز نہ کریں۔

## اوقات کار و فون نمبرز کی تفصیلات

■ مکتبہ العارف: 0332-4487877

■ مطب العارف والعارفی شہد و SMS: 0307-5525103

■ روحانی دکان: 0334-4312272

■ دارالعمل چشتیہ (جنرل معلومات): 042-35410586

(فون نہ ملنے پر 0322-4773786 پر کال کریں)

■ چھٹی: بروز جمعہ المبارک (ملاقات کرنے یا فون سننے سے معذرت)

■ ماہنامہ خزینہ روحانیات سرکولیشن، اشتہارات، مالی معاملات و شکایات: 0322-4773786

(اوقات فون: صبح 11 بجے...... شام 7 بجے، چھٹی بروز جمعہ)

■ جنرل روحانی معلومات و خط و کتابت: 0343-7772772

(اوقات فون: صبح 11 بجے...... شام 5 بجے علاوہ جمعہ، اتوار)

■ روحانی درسگاہ: 0321-4661681 مولانا عرفان صاحب

(اوقات فون: دوپہر 2 بجے...... مغرب علاوہ جمعہ اتوار)

■ برائے جسمانی علاج و مشورہ: مولانا سلیم اللہ ظفر مدظلہ۔ 0300-4686217

(اوقات فون: صبح 9 بجے...... مغرب)

■ زونگ نمبر: 0315-4777677 (جن حضرات کا زونگ کا پیکج ہو وہ اس نمبر پر کال کر سکتے ہیں)

■ گذارشات: ☆مختصر، جامع اور کام کی بات کریں ☆جو حضرات لمبی بات کرتے ہیں وہ SMS کریں ☆جن کسٹمرز کو SMS کا کہہ دیا جائے وہ صرف SMS کریں، کال ہرگز نہ کریں ☆اگر آپ کا پیکج ہے تو اپنے مطلوبہ نیٹ ورک پر کال کر سکتے ہیں ☆SMS کرنے سے گریز کریں، فون پر بات کریں ☆رقم جمع کروانے سے پہلے بل کا ٹوٹل بمع ڈاک خرچ معلوم کریں۔

## روحانی علاج کروانے والے متوجہ ہوں

ہمارے ادارے کی روحانی علاج گاہ سے علاج کروانے کے خواہشمند حضرات و خواتین سے گذارش ہے کہ درج ذیل اصولوں کی پابندی کریں۔

۱)...... ہم فون پر یا online روحانی تشخیص نہیں کرتے۔ اس سلسلے میں اپنا اور ہمارا وقت ضائع نہ فرمائیں۔

۲)...... تشخیص کا طریقہ ہم نے اپنی ویب سائٹ darulamal.org پر دیا ہوا ہے۔ اب کسی شخص کی یا کسی جگہ کی تشخیص باآسانی خود کی جا سکتی ہے۔

۳)...... روحانی علاج کے سلسلے میں مشورہ کرنا ہو تو رابطے کی تفصیل یہ ہے

** ...... ای میل: ruhaniilajgah@gmail.com

** ...... موبائل: سید محمد عامر صاحب۔ دوپہر 3 بجے تا رات 9 بجے۔ ناغہ بروز جمعہ و اتوار 0300-8439477۔ روحانی علاج گاہ۔ صبح 11 بجے تا شام 5 بجے۔ ناغہ بروز جمعہ و اتوار 0343-7772772

** ...... خط و کتابت: روحانی علاج گاہ، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119 لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570۔ (جوابی لفافہ لازمی ساتھ بھیجیں)

WhatsApp · Viber · imo · fring · LINE +92-322-7772772

# اداریہ...

مولانا علی آفاق صاحب

گزشتہ اسلامی ماہ صفرالمظفر میں حسب سابق ''حزب البحر'' کی زکوٰۃ کے عنوان سے ایک عظیم الشان اجتماع منعقد ہوا۔ یہ اجتماع ہمارے ادارے کے زیراہتمام اور زیرسرپرستی حضرت سیدی مرشدی ومولائی خالد مقبول صاحب عرصہ 8 سال سے منعقد ہورہا ہے۔ ہرسال شرکاءاجتماع کو روحانی اعتبار سے بے بہا فائدہ ہوتا ہے جس کا اظہار وہ وقتاً فوقتاً کرتے رہتے ہیں۔ مگر اس مرتبہ حضرت خالد مقبول صاحب کی زیر سرپرستی اس اجتماع میں چند خصوصی اعمال کا اضافہ کیا گیا تھا۔ جس کی برکت سے بہت سے عاملین اور مبتدی دوستوں نے تین دن کی ریاضت سے مہینوں کا سفر دنوں میں طے کرلیا۔ فللہ الحمد

اس دفعہ حزب البحر کی زکوٰۃ کے موقع پر حضرت مولانا عرفان صاحب اور حضرت مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب کی بالترتیب عملی اور انتظامی کاوشوں نے شرکاءاجتماع کو بھرپور فیض یاب فرمایا۔

حضرت مولانا عرفان صاحب نے شرکاء زکوٰۃ حزب البحر کے دوستوں کو روحانی علاج کی ضرورت واہمیت وافادیت کے ساتھ ساتھ روحانی علاج کس طرح کیا جائے؟ کن احتیاطوں کو مدنظر رکھا جائے؟ کون سے صدقات دیئے جائیں؟ تشخیص کس طرح کی جائے؟ سحر مسلسل سے کس طرح نجات ممکن ہے؟ چہل کاف اور امنت باللہ، ہانڈی کا عمل، خزینہ مجربات، صدقہ کا عمل سمیت دیگر اہم اور بنیادی اعمال کی اجازت وریاضت کا فلسفہ اور فائدہ سمجھایا جس کی وجہ سے بہت سارے شرکاء نے یہ کہا کہ ''واقعی آج معلوم ہوا کہ اجازت کا کیا فلسفہ ہے''۔ اجازت کا فلسفہ آسان اور سادہ ہے کہ ایک شخص جس نے ریاضت کرکے کسی عمل کی قوت کو مضبوط کرلیا ہو، اب جتنی قوت کا حامل وہ شخص ہے اس کے بقدر دوسرے لوگوں کو اپنے نیٹ ورک میں شریک کرسکتا ہے۔ اس میں پیسے کا مطالبہ اور راہنمائی کا ذمہ لینا کون سی شرعی قباحت کو جنم دیتا ہے۔؟ اجتماع میں شریک بہت سے لاعلاج اور سحر مسلسل کے مریض لوگوں نے چہل کاف کی اجازت اور عملی راہنمائی کی روشنی میں اپنا علاج شروع کردیا۔ بہت سے تشخیص کے درست طریقے سے نابلد افراد نے درست طریقہ تشخیص سیکھا۔ الغرض اجتماع کے مقاصد کو حاصل کرنے اور ادارے کا فیض حضرت خالد مقبول صاحب کی راہنمائی اور سرپرستی میں شرکاء تک بقدر اہلیت پہنچا۔

پچھلے اداریے میں آرمی پبلک سکول کے سانحے کے حوالے سے بات کرنا مقصود تھی مگر ربیع الاول کے مضامین کی وجہ سے ممکن نہ ہوسکی۔ بہرحال وہ ایک عظیم قومی سانحہ تھا۔ جس سے ہم نے سبق سیکھا۔ دہشتگردوں کے خلاف ایک دفعہ پھر بھرپور عزم کا اظہار کیا گیا۔ آپریشن ضرب عضب شروع ہوا۔ نیشنل ایکشن پلان مرتب ہوا۔ کراچی میں امن کی کرن نظر آنے لگی۔ مگر ساتھ ہی ساتھ پسند ناپسند کی بنیاد پر آپریشن کی آوازیں بھی آنے لگیں، سیاسی انتقام کا نشانہ بنائے جانے کے الزامات لگنے شروع ہوگئے۔ دینی حلقے اور طبقات کو نواز دور کے پچھلے ادوار کی مانند دیوار سے لگائے جانے کی بازگشت بھی سنی گئی۔

لہٰذا اس طرح کے الزامات کا مداوا کرنے کے ساتھ ساتھ اس آپریشن کو منصفانہ اور شفاف طریقے پر پالیسی بنا کر مکمل کیا جائے تاکہ آرمی چیف کے بدلنے اور سیاسی چہروں کے بدلنے سے اس طرح کے آپریشن ختم نہ ہو جائیں کیونکہ ہماری تاریخ یہ بتاتی ہے کہ ہم وقتی اور ڈنگ ٹپاؤ پالیسی پر ہمیشہ سے گامزن رہے ہیں۔

## ممبران توجہ فرمائیں

محکمہ ڈاک کی طرف سے ماہنامہ خزینۂ روحانیات کی پوسٹنگ کی تاریخ اب ہر انگریزی ماہ کی 29-28-27 کردی گئی ہے۔ ان تینوں تاریخوں میں سے کسی بھی تاریخ کو رسالہ پوسٹ کیا جائے گا۔ 5-2 دن میں رسالہ مل جاتا ہے۔ لہٰذا رسالہ کا انتظار نئے ماہ کی 5 تاریخ تک کریں۔ پھر بھی نہ ملے تو رابطہ فرمائیں۔ (ادارہ)

# ایک عاشقِ رسول کا مقام

انتخاب: حافظ بلال

ایک یہودی نے اپنے بیٹے کو کہا: ''جاؤ سودا لے آؤ''۔ تو وہ گیا۔ لڑکا راستے سے گزر رہا تھا کہ اس کی نظر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر پڑی اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نظر بھی اس لڑکے پر پڑی۔ وہ وہیں بیٹھ گیا اور وہیں بیٹھا رہ گیا اور دیر ہوگئی۔ وہ یہودی کبھی اندر جاتا کبھی باہر آتا کہ لڑکا کہاں رہ گیا، آیا نہیں ابھی تک۔ سورج غروب ہوگیا۔ مغرب کی نماز ہوگئی۔ شام کو گھر گیا۔ باپ نے پوچھا: ''ارے نادان! اتنی تاخیر کی؟'' باپ نے بہت غصے میں کہا کہ ''بڑا نادان اور پاگل ہے، میں نے کہا تھا جلدی آنا، تم اتنی دیر کرکے آئے ہو اور تمہیں سودا لینے بھیجا تھا، تم خالی ہاتھ واپس آگئے ہو، سودا کہاں ہے؟ سودا کہاں ہے؟''

بیٹا بولا: سودا تو میں خرید چکا ہوں۔

باپ: کیا پاگل آدمی ہو تم؟ میں نے تجھے سودا لینے بھیجا تھا۔ سودا تمہارے پاس ہے نہیں اور کہتا ہے خرید چکا ہوں۔

بیٹا کہتا ہے: بابا! یقین کریں۔ سودا خرید آیا ہوں۔

باپ بولا: تو دکھا کہاں ہے؟

بیٹے نے کہا: کاش تیرے پاس وہ آنکھ ہوتی تو تجھے دکھاتا میرا سودا کیا ہے!

میرے بابا! میں تمہیں کیا بتاؤں میں کیا سودا خرید لایا ہوں؟

باپ نے بولا: چل چھوڑ، رہنے دے۔

وہ لڑکا روز نبیٔ رحمت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں بیٹھنے لگا۔

وہ یہودی کا اکلوتا بیٹا تھا۔ بہت پیارا تھا۔ اس لیے کچھ نہ کہا۔ کچھ دنوں بعد لڑکا بہت بیمار ہوگیا۔ کافی دن بیمار رہا۔ اتنا بیمار ہوا کہ کمزوری اتنی ہوگئی کروٹ لینا مشکل ہو چکی تھی اور پھر قریب المرگ ہوگیا۔ یہودی بہت پریشان تھا۔ پھر بھاگا گیا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں اور بولا ''میں آپ کے پاس آیا ہوں، آپ تو جانتے ہی ہیں میں یہودی ہوں، مجھے آپ سے کوئی اتفاق نہیں، مگر میرا لڑکا آپ کو دل دے گیا ہے اور قریب المرگ ہے، آپ کو رات دن یاد کر رہا ہے، کیا ممکن ہے آپ اپنے اس دشمن کے گھر آ کر اپنے عاشق کو ایک نظر دیکھنا پسند کریں گے؟ کیا یہ آرزو پوری ہو جائے گی کہ وہ مرنے سے پہلے آپ ﷺ کا دیدار کر لے؟ وہ کسی اور چیز کی آرزو نہیں کر رہا''۔

آپ ﷺ نے یہ نہیں فرمایا میں جاؤں گا یا نہیں جاؤں گا، آپ ﷺ نے فرمایا: ''ابوبکر! اٹھو، عمر! اٹھو، علی! چلو چلیں، عثمان! آؤ...... باقی بھی جو سب ہیں، چلیں۔ آپ ﷺ کے عاشق کا دیدار ہم بھی کریں۔ اپنا دیدار اسے دیتے ہیں۔ آخری لمحہ ہے، آنکھیں بند کرنے سے پہلے اسے ہم کچھ دینا چاہتے ہیں۔ چلو چلتے ہیں۔

یہودی کے گھر پہنچے تو لڑکے کی آنکھیں بند تھیں۔ حضور ﷺ کا سراپا کرم ہی کرم ہے۔ لڑکے کی پیشانی پر آپ ﷺ نے اپنا دستِ اقدس رکھا۔ لڑکے کی آنکھیں کھل گئیں جیسے زندگی لوٹ آئی ہو، جسم میں طاقت آگئی، ناتوانی میں جوانی آئی، آنکھیں کھولیں، رخِ مصطفی ﷺ پر نظر پڑی، ہلکی سی چہرے پر مسکراہٹ آئی، لب کھل گئے، مسکراہٹ پھیل گئی۔

حضور ﷺ نے فرمایا: ''بس! اب کلمہ پڑھ لو''۔

لڑکا اپنے باپ کا منہ تکنے لگا تو وہ یہودی بولا: ''میرا منہ کیا تکتا ہے؟ ابوالقاسم (محمد ابن عبداللہ ﷺ) جو کہتے ہیں کرلو''۔

لڑکا بولا: ''یارسول اللہ! ﷺ میرے پاس تو کچھ بھی نہیں!''

آپ ﷺ نے فرمایا: ''بس تم کلمہ پڑھو! میں جانوں اور جنت جانے، تم میرے ہو، جاؤ جنت بھی تو میری ہے، جنت میں لے جانا یہ میرا کام ہے''۔

لڑکے نے کلمہ پڑھا۔ جب اس کے منہ سے نکلا محمد رسول اللہ، روح باہر نکل گئی۔ کلمے کا نور اندر چلا گیا۔ آنکھیں بند ہوئیں، لب خاموش ہوئے۔

اس لڑکے کا باپ وہ یہودی بولا: ''محمد! (ﷺ) میں اور آپ دونوں مخالف ہیں۔ اس لیے یہ لڑکا اب میرا نہیں رہا۔ اب یہ اسلام کی مقدس امانت ہے۔ کاشانۂ نبوت ﷺ سے اس کا جنازہ اٹھے۔ تب ہی اس کی

عزت ہے، لے جاؤ اس کو"۔

پھر آپ ﷺ نے فرمایا: "صدیق! اٹھاؤ، عمر! اٹھاؤ، عثمان! آگے بڑھو، بلال! آؤ تو سہی، علی! چلو دو کندھا، سب اٹھاؤ اسے"۔

آقا علیہ السلام جب یہودی کے گھر سے نکلے تو یہ فرماتے جا رہے تھے: "اس اللہ کا شکر ہے جس نے میرے صدقے سے اس بندے کو بخش دیا، اس اللہ کا شکر ہے جس نے میرے صدقے سے اس بندے کو بخش دیا"۔ (اللہ اکبر! کیا مقام ہوگا اس عاشق کی میت کا جس کو علی، عثمان، ابوبکر صدیق، عمر بن خطاب، بلال حبشی رضی اللہ عنہم جیسی مشہور شخصیات کندھا دے کر لے جا رہے ہوں اور آگے آگے محمد مصطفی ﷺ ہوں)

قبر تیار ہوئی، کفن پہنایا گیا، حضور ﷺ قبر کے اندر تشریف لے گئے، قبر میں کھڑے ہوئے اور کافی دیر کھڑے رہے اور پھر اپنے ہاتھوں سے اس عاشق کی میت کو اندر اتارا۔ آپ ﷺ قبر کے اندر پنجوں کے بل چل رہے تھے، مکمل پاؤں مبارک نہیں رکھ رہے تھے۔ کافی دیر کے بعد آپ ﷺ قبر سے باہر آئے تو چہرہ پر تھوڑی زردی چھائی تھی، تھکن محسوس ہوئی، (اللہ غنی) صحابہؓ پوچھتے ہیں: "حضور ﷺ! یہ کیا ماجرا ہے؟ پہلے تو یہ بتائیے آپ ﷺ نے قبر میں پاؤں مبارک مکمل کیوں نہیں رکھا؟ آپ ﷺ پنجوں کے بل کیوں چلتے رہے؟"

تو کریم آقا ﷺ نے فرمایا: "قبر کے اندر بے پناہ فرشتے آئے ہوئے تھے۔ اس لیے مجھے جہاں جگہ ملتی تھی، میں پنجہ ہی رکھتا تھا، پاؤں رکھنے کی جگہ نہیں تھی، میں نہیں چاہتا تھا کسی فرشتے کے پاؤں پر میرا پاؤں آ جائے"۔

پھر صحابہؓ نے پوچھا: "آپ ﷺ قبر کے اندر کیوں گئے؟ ہمیں کہتے۔ ہم چلے جاتے!"

(تو سبحان اللہ خوبصورت جواب دیا) کہ "میں نے اس لڑکے کو بولا تھا نا! تیری قبر کو جنت بناؤں گا تو اب اسی قبر کو جنت بنانے قبر کے اندر چلا گیا تھا"۔

"تو پھر حضور ﷺ اتنے تھکے ہوئے کیوں ہیں؟"

"تھکا اس لیے ہوں کہ فرشتے اور حوریں اس عاشق کے دیدار کے لیے آ رہے تھے اور میرے وجود سے لگ لگ کر گزر رہے تھے۔ ان کی وجہ سے تھک گیا ہوں"۔

۱)..... سنن ابوداؤد: جلد 3، صفحہ: 185، حدیث: 3095

۲)..... مسند احمد بن حنبل: جلد 3، صفحہ: 175، حدیث: 12815

۳)..... حافظ ابن کثیر: فی تفسیر ابن کثیر

حضرات!!! سنا ہے فرشتے نور ہیں۔ یہ کیسا نور ہے کہ حضور ﷺ تھک گئے ہیں؟ معلوم ہوا کہ فرشتے نور تو ہیں پر سب سے لطیف۔ نور! نورِ مصطفی ﷺ کا ہے (اللہ غنی)۔ ایک عاشق کو یہ رتبہ و مقام ملا کہ جس کی کوئی مثال نہیں۔

اللہ پاک ہم سب مسلمانوں کو رسول اللہ ﷺ کے عشق میں جینا اور مرنا نصیب فرمائے۔ آمین

## بوبکرؓ و عمرؓ، عثمانؓ و علیؓ

| | |
|---|---|
| اصحاب محمد ﷺ حق کے ولی | بوبکرؓ و عمرؓ، عثمانؓ و علیؓ |
| یاران نبیؐ میں سب سے جلی | بوبکرؓ و عمرؓ، عثمانؓ و علیؓ |
| وہ شمع حرم کے پروانے | وہ ختم رسل کے دیوانے |
| بوبکرؓ و عمرؓ، عثمانؓ و علیؓ | بوبکرؓ و عمرؓ، عثمانؓ و علیؓ |
| اسلام نے جن کو عزت دی | اسلام کو قوت جن سے ملی |
| ایماں کی روایت جن سے چلی | بوبکرؓ و عمرؓ، عثمانؓ و علیؓ |
| ترتیب خلافت بھی ہے یہی | ترتیب فضیلت بھی ہے یہی |
| لگتی ہے یہی ترتیب بھلی | بوبکرؓ و عمرؓ، عثمانؓ و علیؓ |
| اس نظم کی خوشبو پھیلے گی | یہ خوشبو ہر سو پھیلے گی |
| گونجے گا یہ نغمہ گلی گلی | بوبکرؓ و عمرؓ، عثمانؓ و علیؓ |
| یہ کتبہ حرم کی زینت ہے | یہ لوح و قلم کی زینت ہے |
| لکھ شاہ نفیسؔ اب اس کو جلی | بوبکرؓ و عمرؓ، عثمانؓ و علیؓ |

(حضرت اقدس سید نفیس شاہ صاحب الحسینی نور اللہ مرقدہ)

# ذکر ماں اور رحمت عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

الشیخ محمد علی عثمان مجاھد حفظہ اللہ

سیدنا عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ بعض غزوات سے لوٹ رہے تھے تو کچھ لوگوں کے پاس سے ہمارا گزر ہوا۔ ان لوگوں نے بتایا کہ وہ بھی مسلمان ہیں۔ (وہاں ہم نے دیکھا کہ) ایک عورت تنور میں آگ بھڑکا رہی تھی۔ اس عورت کا بچہ بھی وہاں موجود تھا۔ جب تنور سے آگ کے شعلے بلند ہوئے تو یہ عورت اپنے بچے کو پیچھے کر لیتی۔ پھر یہ عورت رسول کریم ﷺ کے پاس آئی اور دریافت کیا: ''یارسول اللہ (ﷺ)! میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں۔ کیا اللہ تعالیٰ سب سے بڑھ کر رحیم نہیں ہے؟'' فرمایا ''ہاں، اللہ تعالیٰ ارحم الراحمین ہیں''۔ پھر پوچھا: ''کیا اللہ رب العزت اپنے بندوں پر ماں سے بھی بڑھ کر رحم فرماتا ہے؟'' رسول کریم ﷺ نے فرمایا ''ہاں''۔ اس عورت نے دوبارہ سوال کیا: ''لیکن ایک ماں تو کبھی بھی اپنی اولاد کو جہنم میں نہیں پھینک سکتی''۔ اس سوال پر رسول کریم ﷺ نے سر جھکا لیا اور (جہنم کی آگ) کو یاد کر کے رونے لگے۔ پھر سر مبارک اٹھا کر فرمایا:

ان اللہ لا یعذب عبادہ الا المارد المتمرد الذی یتمرد علی اللہ وابی ان یقول: لا الہ الا اللہ۔

''بے شک اللہ تعالیٰ اپنے بندوں میں سے صرف ان لوگوں کو عذاب دیتا ہے جو سرکش اور متکبر ہوتے ہیں۔ یہ لوگ اس قدر نافرمان ہوتے ہیں کہ ''لا الہ الا اللہ'' کہنے سے بھی انکاری ہوتے ہیں''۔

(ابن ماجہ حدیث نمبر 4389)

# جہنم کا مسافر

مجدی فتحی السید

ابن ابی حاتم نے بیان کیا ہے کہ میں نے اپنے والد کو بیان کرتے ہوئے سنا کہ: ''بنو حنیفہ کا ایک وفد جو دس سے زائد افراد پر مشتمل تھا: یہ (الرجال) بھی ان میں شامل تھا۔ یہ سب لوگ مسلمان ہو گئے تھے۔ میں (ابن ابی حاتم) کہتا ہوں کہ یہ (الرجال) بعد میں مرتد ہو کر کفر کی حالت ہی میں قتل ہوا تھا''۔

سیف بن عمر نے ''الفتوح'' میں مخلد بن قیس سے بیان کیا ہے، انہوں نے کہا کہ فرات بن حیانؓ، الرجال بن عنفوہ اور ابو ہریرہؓ، یہ تینوں اشخاص رسول اللہ ﷺ کے ہاں سے باہر آئے تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''ان میں سے ایک کی داڑھ جہنم میں جبل احد سے بھی بڑی ہو گی اور اس کی گدی دھوکے باز اور بے وفا کی ہے''۔

یہ بات ان حضرات تک بھی جا پہنچی۔ بعد میں ابو ہریرہؓ اور فراتؓ کو اطلاع ملی کہ ''الرجال'' قتل ہو گیا ہے۔ تو وہ اللہ کے حضور شکر بجالاتے ہوئے سجدہ ریز ہو گئے کہ کہیں ہم اللہ کے عذاب کا شکار نہیں ہو گئے اور رسول اللہ ﷺ کی پیشن گوئی کا مصداق ٹھہرے۔

''واقدی'' نے رافع بن خدیجؓ سے بیان کیا ہے کہ ''الرجال بن عنفوہ'' بہت زیادہ صاحب خشوع، کثرت سے قرآن کی تلاوت اور نیکیاں کیا کرتا تھا۔ اللہ کے رسول ﷺ کا اس کے بارے میں تبصرہ بڑا عجیب تھا۔ ایک دن یہ ہمارے ساتھ بیٹھا تھا کہ رسول اللہ ﷺ تشریف لے آئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ان لوگوں میں سے ایک آدمی جہنمی ہے''۔

رافعؓ کہتے ہیں ''میں نے غور سے دیکھا تو مجلس میں ابو ہریرہؓ، طفیلؓ بن عمرو اور الرجال بیٹھے تھے، میں دیکھتا اور تعجب کرتا رہا۔ جب قبیلہ بنو حنیفہ مرتد ہو گیا تو میں نے ''الرجال'' کے متعلق دریافت کیا کہ اس کا کیا بنا؟'' لوگوں نے بتلایا کہ وہ فتنہ میں مبتلا ہو گیا اور اس نے مسیلمہ کذاب کے متعلق گواہی دی اور اقرار کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے اسے رسالت میں اپنا شریک ......ساجھی...... بنا لیا تھا۔

میں نے کہا: ''واقعی اللہ کے رسول ﷺ نے جو فرمایا وہ حق تھا''۔

لوگوں نے بتلایا کہ الرجال کہا کرتا تھا کہ:

''محمد اور مسیلمہ دو مینڈھے ہیں (نعوذ باللہ من ذالک) جنہوں نے

آپس میں سینگ لڑائے ہیں، ہمیں اپنا مینڈھا محبوب ہے''۔

# شیخ عبدالقادر جیلانیؒ پر شیطان کے داؤ

انتخاب: مولانا محمد عرفان صاحب

ایک مرتبہ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمتہ اللہ علیہ تہجد کی نماز پڑھ رہے تھے، اس دوران کمرے میں ایک زبردست قسم کا نور چمکا اور اس نور نے حضرت رحمتہ اللہ علیہ کو اور آس پاس کی تمام اشیاء اور پورے کمرے کو اپنے گھیرے میں لے لیا اور اس نور میں سے آواز آئی کہ ''اے عبدالقادر! تو ہمارے ساتھ تعلق کے اس مقام تک پہنچ گیا کہ اب تیرے ذمے نہ نماز فرض ہے اور نہ روزہ فرض ہے۔ اب تو جو چاہے کر۔ اب تو ہمارے قرب کے مقام تک پہنچ گیا''...... حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمتہ اللہ علیہ نے جواب میں فرمایا کہ ''مردود دور ہو جا! ارے! حضورِ اقدس ﷺ قرب کے اعلیٰ مقام تک پہنچنے کے باوجود ان سے تو نماز ساقط نہیں ہوئی، مجھ سے کیسے ساقط ہو جائے گی؟ اس سے پتہ چلا کہ تو شیطان ہے اور مجھے بہکانے آیا ہے''۔ بس یہ کہنا تھا کہ وہ نور غائب ہو گیا۔

اس کے بعد دوسرا نور ظاہر ہوا۔ اس میں سے آواز آئی ''اے عبدالقادر! آج تجھے تیرے علم نے بچا لیا ورنہ یہ وہ داؤ ہے جس کے ذریعے میں نے بڑے بڑے صوفیاء کو شکست دے دی اور ان کو گمراہ کر دیا''۔ شیخ عبدالقادر جیلانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ''مردود! دور ہو جا...... مجھے میرے علم نے نہیں بچایا بلکہ مجھے میرے اللہ نے بچایا ہے۔ مجھے پھر دھوکہ دیتا ہے''۔ یہ دوسرا داؤ پہلے داؤ سے زیادہ خطرناک اور نازک تھا۔ اس لیے کہ اس کے ذریعہ ان کو اپنے علم پر ناز میں مبتلا کرنا مقصود تھا لیکن آپ رحمتہ اللہ علیہ اس داؤ سے بچ گئے اور آپ رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ''مجھے اللہ کے فضل و کرم نے بچایا ہے''۔

# چرواہے کی ایمانداری

انتخاب: حافظ عرفان

سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما ایک دن مدینہ کے قریب اپنے ساتھیوں کے ساتھ صحرا میں تھے اور بیٹھے کھانا کھا رہے تھے۔ وہاں سے ایک چرواہے کا گزر ہوا۔ ابن عمر رضی اللہ عنہما نے اُسے کھانے کی دعوت دی۔ چرواہے نے کہا ''میں نے روزہ رکھا ہوا ہے''۔ سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہما نے حیران ہو کر کہا کہ ''اتنی شدت کی گرمی ہے اور تو نے روزہ رکھا ہوا ہے اور تم بکریاں بھی چرا رہے ہو''۔

پھر سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہما نے اُس کی دیانتداری اور تقویٰ کا امتحان لینا چاہا اور کہا: ''کیا تم ان بکریوں میں سے ایک بکری ہمیں بیچ سکتے ہو؟ ہم تمہیں اس کی قیمت بھی دیں گے اور کچھ گوشت بھی دیں گے، جس سے تم اپنا روزہ بھی افطار کر سکتے ہو''۔ چرواہا بولا: ''یہ میری بکریاں نہیں ہیں۔ یہ میرے مالک کی بکریاں ہیں''۔ سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہما فرمانے لگے: ''اپنے مالک سے کہنا کہ ایک بکری کو بھیڑیا کھا گیا''۔ چرواہا غصے میں اپنی انگلی آسمان کی طرف کر کے یہ کہتے ہوئے چل دیا: ''پھر اللہ کہاں ہے؟''

ابن عمر رضی اللہ عنہما بار بار چرواہے کی بات کو دہراتے جا رہے تھے کہ: ''اللہ کہاں ہے؟ اللہ کہاں ہے؟'' اور روتے جا رہے تھے۔ اور جب سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما مدینہ پہنچے، چرواہے کے مالک کو ملے۔ اُس سے بکریاں اور چرواہا خرید ا اور اُسے آزاد کر دیا اور بکریاں بھی اُسے دے دیں اور اُسے کہا کہ ''تمہارے ایک جملے نے تجھے آزاد کروا دیا (اللہ کہاں ہے)۔ اللہ سے دعا ہے کہ تجھے قیامت کے دن دوزخ کی آگ سے بھی آزاد کرے''۔...... سبحان اللہ

(الراوی: زید بن اسلم المحدث: الألبانی - المصدر: السلسلة الصحيحة - لصفحة أو الرقم: 469/7)

## اسم ''اللطیف'' کے خواص

اس اسم کو سو مرتبہ پڑھنے سے مدعائے دل، جو کچھ ہو، بر آتا ہے اور وحشت تنہائی دفع ہوتی ہے اور سخت بیماری کی دوا ہے اور لڑکی کی شادی ہونے کو علاج بے بہا ہے۔ (حامد سلطان قادری)

# خواتین سے متعلق کچھ احکام

حضرت مولانا عتیق الرحمٰن صاحب مدظلہٗ

اللہ تعالیٰ نے مردوں کو عورتوں پر حاکم بنایا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ''مرد عورتوں پر حاکم ہیں''۔ (سورۃ النساء:34)

عورتوں کے ساتھ دین کے معاملہ میں نرمی کا برتاؤ کرنے کا حکم ہے۔ حدیث شریف میں ہے کہ: ''سب سے زیادہ تم میں اچھے وہ ہیں جو اپنی عورتوں کے ساتھ اچھے ہوں''۔ (ترمذی:1162)

اللہ تعالیٰ نے عورت کو پسلی سے پیدا فرمایا ہے۔ لہٰذا مردوں کو چاہئے کہ عورتوں کے معاملہ کو نرمی سے حل کریں کیوں کہ اللہ تعالیٰ نے خواتین کو عزت بخشی ہے۔

## اسلام کا کردار

اسلام خواتین کی حفاظت کرتا ہے۔ اسلام نے خواتین کو جو مرتبہ وعزت دی ہے، کسی اور مذہب نے نہیں دی۔ اللہ تعالیٰ نے خواتین کو پردہ کا حکم فرمایا ہے۔ عورت کو سر کے بالوں سے لے کر پاؤں کے ناخن تک تمام بدن کا پردہ کرنے کا حکم دیا ہے۔ اسلام میں پردہ کا حکم نازل ہونے سے پہلے بھی ازواج مطہراتؓ پردہ کی پابندی فرماتی تھی۔

## ستر اور حجاب میں فرق

ستر اور حجاب دو الگ الگ چیزیں ہیں۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ عورت کا چہرہ حجاب (پردہ) میں داخل نہیں ہے۔ ان کی یہ بات غلط ہے۔ عورت نماز پڑھنے کی حالت میں ہاتھ، پاؤں اور چہرہ کھول سکتی ہے۔ لیکن غیر محرم کے سامنے جانا پڑے تو سر سے پاؤں تک پردہ کرے گی۔ خواتین کو مروجہ مخلوط مجالس سے بھی بچنا چاہئے۔ حضرات صحابیات رضی اللہ تعالیٰ عنہن جب کسی مرد کے سامنے سے گزرتی تھیں تو باپردہ گزرتی تھیں۔

## پردہ کی فکر ہو تو ایسی

جنت کی عورتوں کی سردار حضرت فاطمہؓ نے فوت ہونے کے بعد کی بھی فکر کی اور وصیت فرمائی کہ میرا جنازہ ایسی چیز (ڈولی وغیرہ) پر رکھنا کہ میں نظر نہ آؤں۔ (تاریخ طبری 599/11)

## بچوں کی تربیت کا اہتمام

اسی طرح عورت کو چاہئے کہ اپنے بچوں کی تربیت اچھی طرح سے کریں۔ بچوں کو وہ لباس پہنانا مکروہ ہے جو ان کو بڑے ہونے کی حالت میں پہننا مکروہ ہے۔ اسی طرح عورت کو چاہئے کہ بچوں کو چلا چلا کر نہ پکاریں اور بچوں کو دین پر چلنے کی عادت ڈالیں۔ آج کل بچے گھروں میں بہت روتے ہیں جس کی وجہ یہ ہے کہ گھروں میں جانداروں کی تصویریں لگی ہوتی ہیں جن کے سبب عذاب کے فرشتے گھر میں ہوتے ہیں اور رحمت کے فرشتے گھر سے چلے جاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہمیں مکمل شریعت پر چلنے کی توفیق عطا فرمائیں۔ آمین

# ادائیگی قرض کیلئے نیت صاف اور اللہ سے مدد کی درخواست!

حضرت مولانا اظہار الحسن مدظلہٗ

گرامی قدر احباب!

یہ بات یاد رکھنے کی ہے کہ مجبوری کے وقت میں جو شخص آپ کے کام آیا، جس نے آپ کو قرض فراہم کیا، اس کا آپ کے اوپر بڑا حق ہے اور اس کے بارے میں ہمارے پیارے آقا ﷺ کا ارشاد زیرِ نظر ہونا چاہیے:

اِنَّمَا جَزَاءُ السَّلَفِ الْحَمْدُ وَالْوَفَاءُ (الجامع الصغیر)

''بلاشبہ قرض دینے والے کا حق یہ ہے کہ اسے بروقت پورا قرض شکریہ کے ساتھ واپس لوٹادے''۔

اس کے ساتھ ہی یہ بات بھی ضروری ہے کہ ادائے قرض کے معاملات میں آپ کی نیت صاف اور معاملہ درست ہونا چاہیے۔ اس غرض سے آپ رسول اللہ ﷺ کی یہ مبارک دعا بکثرت پڑھتے رہا کریں...... ان شاء اللہ بے حد نفع ہوگا:

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَ اَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ (جمع الجوامع)

ترجمہ: ''اے اللہ! مال حرام سے بچاتے ہوئے رزق حلال کے ذریعہ میری کفایت فرما اور اپنے فضل سے مجھے اپنے ماسوا سے، بے پرواہ کردے''۔

## برکتوں کے حصول میں ادائے قرض، صاف نیت اور دعا کا کردار؟

اس بات کو دل میں اتارنے کے لیے حضور نبی کریم ﷺ کا یہ ارشاد کیا خوب ہے: ''جو شخص لوگوں سے اس نیت سے مالی قرض لیتا ہے کہ جلد ادا کردے گا تو اللہ تعالیٰ اس کا قرض جلد ہی اتار دیتا ہے اور جو شخص اس کے برعکس نیت سے قرض لیتا ہے، پھر اللہ اس کا قرض کبھی نہیں چکاتا''۔ (صحیح بخاری)

معلم اخلاق ﷺ کا یہ ارشاد بھی پیش نظر رہے:

''جب کوئی آدمی قرض لیتا ہے اور اللہ کو اس کی نیت معلوم ہے کہ یہ جلد ادا کرنا چاہتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس سے وہ قرض دنیا میں ہی سبکدوش کردیتا ہے''۔ (جمع الجوامع)

دوسری حدیث میں یہ الفاظ بھی ہیں: **''اللہ تعالیٰ اپنی مدد سے اس کا قرض دنیا میں ہی (یعنی موت سے پہلے) چکادیتا ہے''۔** (مطلب یہ کہ وہ مقروض ہوکر نہیں مرتا) (السنن الکبریٰ للنسائی)

اور جس مسنون دعا کا تذکرہ ہم نے سطور بالا میں کیا ہے، یہ مبارک دعا ادائیگی قرض میں اکسیر کا درجہ رکھتی ہے۔ اس کو پورے یقین سے بکثرت پڑھا جائے۔ اس کے متعلق حضرت علیؓ کو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تھا: ''اے علیؓ! کیا میں تمہیں وہ کلمات بتاؤں، جن کے پڑھنے سے اس بڑے پہاڑ جتنا قرض بھی اگر تم پر ہوا تو، اللہ تعالیٰ اپنی مہربانی سے چکادے گا''۔

یہ وہی مبارک دعا ہے:

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَ اَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ (جمع الجوامع)

ترجمہ: ''اے اللہ! مال حرام سے بچاتے ہوئے رزق حلال کے ذریعہ میری کفایت فرما اور اپنے فضل سے مجھے اپنے ماسوا سے، بے پرواہ کردے''۔

# چند گناہ اور ان کی سزائیں

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ

## زکوٰۃ نہ دینے کی سزا بروز قیامت

جس مال کی زکوٰۃ نہ دی جائے، وہ سانپ کی شکل بن کر اس کے گلے میں بطور طوق ڈالا جائے گا۔ ابن مسعودؓ سے روایت ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ ﷺ نے ”ہے کوئی شخص جو نہ دیتا ہو زکوٰۃ اپنے مال کی مگر یہ کہ ڈال دیں گے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس کے گلے میں ایک اژدہا“۔ پھر آپ ﷺ نے اس تائید کے لیے قرآن پاک کی یہ آیت پڑھی وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ بِمَآ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ هُوَ خَيْرًا لَّهُمْ ۭ بَلْ هُوَ شَرٌّ لَّهُمْ ۭ سَيُطَوَّقُوْنَ مَا بَخِلُوْا بِهٖ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۭ (آل عمران:۱۸۰)

روایت کیا ہے اس کو ترمذی نے۔

## بدعہدی کی سزا بروز قیامت

بدعہدی بشکل جھنڈے کے متمثل ہو کر قیامت کے دن موجب رسوائی ہو گی۔ حضرت عمروؓ سے روایت ہے کہ میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے ”جو شخص پناہ دے کسی شخص کو ان کی جان پر، پھر اس کو قتل کر دے، دیا جائے گا اس کو جھنڈا، اس کی پشت پر گاڑ کر پکارا جائے گا هٰذِهٖ غَدْرَةُ فُلَانٍ یعنی یہ فلاں شخص کی بدعہدی ہے“۔

## چوری اور خیانت کی سزا

چوری اور خیانت جس چیز میں کی ہو گی، وہ آلہ تعذیب ہو جائے گی۔ ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے حضرت سرورِ عالم ﷺ کے واسطے ایک غلام ہدیہ میں بھیجا۔ اس کا نام مدعم تھا۔ وہ مدعم حضور ﷺ کا کچھ اسباب اتار رہا تھا کہ ایک تیر اس کو لگا، جس کا مارنے والے کو علم نہ تھا۔ لوگوں نے کہا کہ ”بہشت اس کو مبارک ہو“۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ ”ہرگز ایسا نہ کہو۔ قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضے میں میری جان ہے، وہ جو کملی اس نے یوم خیبر میں لے لی تھی، تقسیم نہ ہونے پائی تھی، وہ آگ بن کر اس پر مشتعل ہو رہی ہے“۔

جب لوگوں نے یہ مضمون سنا، ایک شخص جوتے کے ایک یا دو تسمے واپس کرنے کو لایا۔ آپ ﷺ نے فرمایا ”اب کیا ہوتا ہے۔ یہ ایک تسمہ یا دو تسمہ تو آگ کا ہے“۔ روایت کیا اس کو بخاری و مسلم نے۔

## غیبت کی صورت مثالی

غیبت کرنے کی صورت مثالی مردہ بھائی کے گوشت کھانے کی۔ قال اللہ ”وَلَا يَغْتَبْ بَّعْضُكُمْ بَعْضًا ۭ اَيُحِبُّ اَحَدُكُمْ اَنْ يَّاْكُلَ لَحْمَ اَخِيْهِ مَيْتًا فَكَرِهْتُمُوْهُ“ (الحجرات:۱۲)

فرمایا اللہ تبارک تعالیٰ نے کہ ”نہ غیبت کرے کوئی تم میں سے کوئی کسی کی، کیا پسند کرتا ہے کوئی تم میں سے یہ کہ کھائے گوشت اپنے بھائی کا، جب کہ وہ مرا ہو، ضرور اس کو ناپسند کرو گے“۔ فقط اس وجہ سے غیبت خواب میں اسی شکل میں نظر آتی ہے۔

# حضرتِ عبداللہ بن مبارکؒ اور خوفِ خدا

انتخاب: مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب

حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ نے ساری زندگی رسول ﷺ کی حدیث پڑھائی۔ یہاں تک کہ ایک وقت میں چالیس چالیس ہزار شاگردان سے حدیث پڑھا کرتے تھے۔ جب وہ فوت ہونے لگے تو اپنے شاگردوں سے فرمایا کہ ''مجھے چارپائی سے اٹھا کر زمین پر لٹا دو''۔ نیچے نہ کوئی قالین تھا، نہ ہی کوئی فرش تھا اور نہ ہی کوئی سنگ مرمر لگا ہوا تھا۔ تاہم شاگردوں نے تعمیل حکم میں ان کو زمین پر لٹا دیا۔ یہ دیکھ کر طلباء کی چیخیں نکل گئیں کہ اتنے بڑے محدث اپنی داڑھی کو پکڑ کر اپنے رخسار کو زمین پر رگڑنے لگ گئے اور روتے ہوئے دعا کرنے لگے کہ:

''اے اللہ! عبداللہ کے بڑھاپے پر رحم فرمانا''...... اللہ اکبر...... جس نے ساری زندگی حدیث پڑھائی۔ اس نے یہ نہیں کہا کہ اے اللہ! میں نے حدیث کے درس دیے، میں نے لوگوں کو دین کی طرف بلایا، میں نے لوگوں کو نیکی کی طرف راغب کیا۔ کوئی عمل اس قابل نہیں سمجھا جو اللہ کے حضور پیش کر سکیں۔ بالآخر عاجزی کر رہے ہیں کہ ''اے اللہ! عبداللہ کے بڑھاپے پر رحم فرما''۔ وہ اپنے سفید بالوں کو پیش کرتے تھے کہ ''اے اللہ! کوئی عمل ایسا نہیں جو آپ کے سامنے پیش کر سکیں، آپ ہی مجھ پر رحم فرمائیے''۔

ہمیں بھی یہ چاہیے کہ اپنے گناہوں کو یاد کر کے اللہ تعالیٰ کے سامنے نادم ہوں اور اس کے ڈر کی دولت طلب کریں تاکہ گناہوں سے بچ سکیں۔ اس طرح مانگیں کہ جیسے ہمیں جو کچھ بھی ملنا ہے وہ اللہ تعالیٰ کے در سے ہی ملنا ہے۔ اس در سے ہٹ کر ہم جائیں گے تو ہمیں کچھ بھی نہیں مل سکتا۔

سبحان اللہ وبحمدہٖ سبحٰن اللہ العظیم

# امام ابو حنیفہؒ کا برائی کا بدلہ اچھائی سے دینا

انتخاب: مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ بازار سے گزر رہے تھے۔ ایک شخص نے بھرے بازار میں امام صاحب کی شان میں گستاخی کی اور گالیاں دیں...... آپ رحمۃ اللہ علیہ نے غصہ کو ضبط فرمایا اور اس کو کچھ نہیں کہا اور گھر واپس آنے کے بعد ایک طشت میں کافی درہم اور دینار رکھ کر اس شخص کے گھر کے باہر تشریف لے گئے۔ دروازے پر دستک دی۔ وہ شخص باہر آیا تو آپ رحمۃ اللہ علیہ نے اشرفیوں کا یہ خوان اس کے سامنے رکھتے ہوئے فرمایا: **''آج تم نے مجھ پر بڑا احسان کیا۔ اپنی نیکیاں مجھے دے دیں۔ میں اس احسان کا بدلہ ادا کرنے کے لیے یہ تحفہ پیش کرنے آیا ہوں''۔**

امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے اس معاملہ کا اس کے دل پر اثر ہونا ہی تھا۔ وہ آئندہ سے اس بری خصلت سے ہمیشہ کے لیے تائب ہو گیا اور امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے معافی مانگی اور آپ رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت وصحبت میں علم حاصل کرنے لگا، یہاں تک کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ کے شاگردوں میں ہو کر ایک بڑے عالم کی حیثیت اختیار کر لی۔

سبحان اللہ وبحمدہٖ سبحٰن اللہ العظیم

☆...... ہر آدمی کی اپنی ایک خصلت ہوتی ہے اور اچھے آدمی کی نیک خصلت وعادت ہوتی ہے۔ وہ کسی شر والی اور بری چیز کو بھی اچھی خصلت اور عمدہ طریقے سے دور کرتا ہے۔ اللہ کے صالح بندوں کی بھی ہمیشہ سے یہی روش رہی ہے۔ وہ برائی کا بدلہ بھی اچھائی سے دیتے ہیں۔ اس وجہ سے ان کے دل کے صدق واخلاص کا اثر دوسرے آدمی پر اس قدر ہوتا ہے کہ وہ اپنے آپ کو گویا پگھلتا ہوا محسوس کرتا ہے۔

## گناہ کا نقصان...... اطمینانِ قلب کا جاتا رہنا

ایک نقصان یہ ہے کہ گناہ کرنے سے قلب کا اطمینان جاتا رہتا ہے، کچھ پریشان سا ہو جاتا ہے، ہر وقت کھٹکا لگا رہتا ہے کہ کسی کو خبر نہ ہو جائے، کہیں عزت میں فرق نہ آ جائے، کوئی بدلہ نہ لینے لگے، میرے نزدیک معیشت ضنک بمعنی تنگ کے یہی معنی ہیں۔

(جزاء الاعمال)

| قیمت | کتاب | نمبر شمار |
|---|---|---|
| 300 | آپ کا برج | 1 |
| 300 | احکام النجوم (وقتی نجوم) | 2 |
| 250 | کتاب الرمل، کواکب، بروج و ساعات | 3 |
| 350 | عملیات اسمائے ربی | 4 |
| 300 | تسخیر موکلات و حاضرات | 5 |
| 300 | علم الحروف | 6 |
| 300 | مفتاح الرموز و اسرار الکنوز | 7 |
| 400 | السحر العجیب فی جلب الحبیب (۱) | 8 |
| 350 | السحر العجیب فی جلب الحبیب (۲) | 9 |
| 350 | السحر العجیب فی جلب الحبیب (۳) | 10 |
| 350 | سحر بارنوخ | 11 |
| 300 | مجربات خالد | 12 |
| 400 | اصول و قواعد عملیات | 13 |
| 250 | شفائے امراض | 14 |
| 350 | طلسمات زہرہ (عملیات تسخیر) | 15 |
| 400 | حروف نورانی | 16 |
| 400 | غایت الحکیم | 17 |
| 400 | الشجرۃ النعمانیہ | 18 |
| 250 | اقوال المرضیہ فی معرفتہ الاعمال الرملیہ | 19 |
| 250 | اسباق دست شناسی | 20 |
| 250 | راہنمائے تل شناسی | 21 |
| 250 | ساعات حقیقی | 22 |
| 300 | کتب ابن عربی | 23 |
| 300 | خزینہ اعداد | 24 |
| 250 | مستحصلہ قادر الکلام | 25 |
| 300 | اسرار حیات | 26 |
| 300 | علم النفس | 27 |
| 900 | کتابی کورس علم تسخیر حاضرات موکلات و جنات (مکمل) | 28 |

# اسلام کا مطلب کیا ہے؟

**شیخ الاسلام مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحب دامت برکاتھم کے ایک وعظ کی تلخیص**

قرآن کریم میں اہلِ ایمان کو خطاب کر کے فرمایا گیا ''**اے ایمان والو! اسلام میں پورے کے پورے داخل ہو جاؤ اور شیطان کے نقش قدم کی پیروی مت کرو**''۔

سوچنے کی بات یہ ہے کہ جب ایمان لا چکے تو اسلام میں داخل ہونے کے کیا معنی؟ تو جو بات سمجھنے کی ہے وہ یہ کہ اسلام کیا ہے؟ یہ عربی زبان کا لفظ ہے۔ اپنے آپ کو کسی کے آگے جھکا دینا، کسی بڑی طاقت کے سامنے اپنا سر تسلیم خم کر دینا اور اپنے آپ کو اس کا تابع بنالینا کہ وہ جیسا کہے، اس کے مطابق انسان کرے، یہ اسلام کے معنی ہیں۔ قرآن کی اصطلاح میں اسلام کے معنی یہ ہیں کہ انسان اپنے آپ کو اور اپنے پورے وجود کو اللہ تعالیٰ کے حکم کے آگے جھکا دے اور جب اللہ تعالیٰ کا کوئی حکم آجائے تو یہ نہ پوچھے کہ اس میں عقلی حکمت اور مصلحت کیا ہے؟ بلکہ اس کی تعمیل کرے اور جو حکم بھی اللہ تعالیٰ کی طرف سے آئے، اسے قبول کر و اور بے چون و چرا مان لو۔ اس لیے کہ تم اگر اللہ تعالیٰ کے حکم کو بے چون و چرا نہیں مانو گے بلکہ اپنی عقل اور سمجھ استعمال کر کے یہ کہو گے کہ یہ حکم تو بے کار یا بے فائدہ ہے یا یہ حکم انصاف کے خلاف ہے تو اس کا نتیجہ یہ ہو گا کہ تم اپنی عقل کے غلام بن کر رہ جاؤ گے۔

اسلام میں پورے داخل ہو جاؤ یعنی یہ نہ ہو کہ ایمان، عقیدے اور عبادات کی حد تک تو اسلام میں داخل ہو گئے، نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ جیسی عبادات کرلیں لیکن جب بازار پہنچے تو وہاں مسلمان نہیں۔ حالانکہ اسلام محض عبادتوں کا نام نہیں بلکہ اپنی پوری زندگی کو اللہ تعالیٰ کے حکم کے تابع بنانے کا نام اسلام ہے۔ لہٰذا کامل مسلمان وہ ہے جو جہاں کہیں بھی ہو، مسلمان ہو۔

آج ہم مسجد میں مسلمان ہیں لیکن جب بازار میں پہنچے تو لوگوں کو دھوکہ دے رہے ہیں، امانت میں خیانت، دوسروں کو تکلیف اور ان کی دل آزاری کر رہے ہیں۔ تو یہ اسلام میں پورا داخل ہونا نہ ہوا۔ اس لیے کہ اسلام کا ایک چوتھائی حصہ عبادات ہیں۔ تین چوتھائی حصہ حقوق العباد سے متعلق ہے۔ لہٰذا جب تک انسان بندوں کے حقوق کا لحاظ نہیں رکھے گا، وہ اسلام میں پورا داخل نہ ہوگا۔

حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا ''(**کامل) مسلمان وہ ہے جس کے ہاتھ اور زبان سے دوسرے مسلمان محفوظ رہیں**''۔

لہٰذا دوسرے مسلمان کو تکلیف پہنچانا گناہِ کبیرہ ہے اور حرام ہے۔ مسلمان کا فرض یہ ہے کہ اپنی ذات سے کسی دوسرے کو تکلیف نہ پہنچائے۔ مثلاً آپ گاڑی لے کر جا رہے ہیں، آپ نے گاڑی ایسی جگہ کھڑی کر دی جو دوسروں کے گزرنے کی جگہ تھی، اب آپ تو یہ سمجھ رہے ہیں کہ ہم نے زیادہ سے زیادہ ٹریفک کے قانون کی خلاف ورزی کی ہے اور آپ اس کو دین کی خلاف ورزی اور گناہ نہیں سمجھتے۔ حالانکہ یہ صرف بداخلاقی کی بات نہیں بلکہ گناہِ کبیرہ ہے۔ یہ ایسا ہی گناہ ہے جیسے شراب پینا، بدکاری کرنا، گناہ ہے۔

حقوق العباد کا معاملہ نہایت سنگین ہے لیکن ہم لوگوں نے اس کو دین سے بالکل خارج کر دیا ہے۔ حالانکہ قرآن کریم تو کہہ رہا ہے کہ ''**اے ایمان والو! اسلام میں داخل ہو جاؤ، آدھے نہیں بلکہ پورے کے پورے داخل ہو جاؤ**''۔

تمہارا وجود، تمہاری زندگی، تمہاری عبادت، تمہارے معاملات، معاشرت، اخلاق...... ہر چیز اسلام کے اندر داخل ہونی چاہیے۔ ان کے بغیر تم صحیح اور کامل مسلمان نہیں بن سکتے ہو۔ یہی وہ چیز تھی جس کے ذریعے درحقیقت اسلام پھیلا ہے۔ کہ اسلام محض تبلیغ سے نہیں پھیلا' بلکہ اہل اسلام کی سیرت و کردار سے پھیلا ہے۔ مسلمان جہاں بھی گئے' انہوں نے اپنی سیرت و کردار کا لوہا منوایا جبکہ آج ہماری سیرت و کردار دیکھ کر لوگ اسلام سے متنفر ہو رہے ہیں۔

میں آپ حضرات سے گزارش کرتا ہوں کہ 24 گھنٹوں میں سے کچھ وقت دین کی معلومات حاصل کرنے کے لیے نکالیں۔ مستند کتب خود اور گھروں میں پڑھنے سنانے کا معمول بنائیں۔ آج مشکل یہ ہے کہ ہم لوگ دین کی تعلیمات سے واقف نہیں۔ اگر ہم اس طرح کا معمول بنالیں تو ان شاء اللہ بہت فائدہ ہوگا اور ہمارے دلوں میں دین پر چلنے کا جذبہ پیدا ہوگا۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کو ان باتوں پر عمل کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

(اصلاحی خطبات جلد 9)

# یَاصَمَدُ کے خواص اور اثرات

مولانا نظر شاہ کشمیری نوراللہ مرقدہ

یہ اسم جمالی ہے اور اس کے اعداد ۱۳۴ ہیں اور بعض کے نزدیک جلالی ہے۔

### مخلوق سے استغناء

اللہ تعالیٰ کی مخلوق سے استغناء طبیعت میں قائم کرنے کے لیے سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ وظیفہ پڑھے۔

### پریشانی دور ہو

پریشانی دور کرنے کے لیے اکتالیس (۴۱) مرتبہ اس کا وظیفہ پڑھے۔

### ہر مشکل حل ہو

حل المشکلات کے لیے ہر روز ظاہری اور باطنی طہارت کے ساتھ ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھے۔

### اخلاقِ حمیدہ کا حصول

صبح کے وقت یا آدھی رات گزر جانے کے بعد سجدے میں جا کر ایک سو پندرہ (۱۱۵) مرتبہ پڑھے تو جھوٹ، غیبت، عیب جوئی کی بجائے سچائی دل میں سما جائے اور علم معرفت حاصل ہو۔

### ظالم کے پھندے سے نجات

اگر کوئی کسی ظالم کے پھندے میں گرفتار ہو اور اس سے رہائی پانے کی فکر ہو تو اَللّٰہُ الصَّمَدُ ایک ہزار گیارہ (۱۰۱۱) مرتبہ روزانہ وظیفہ پڑھے اور دعا کرے۔

### اسرارِ الٰہی کھل جائیں...... مرتبہ ولایت کا حصول

اگر کوئی یہ چاہے کہ اس پر اسرار الٰہی کھل جائیں اور دین و دنیا سے بے نیازی اور یکتائی حاصل ہو تو وہ ظاہر و باطن کی صفائی کے ساتھ آٹھ ہزار (۸۰۰۰) مرتبہ روزانہ اَللّٰہُ الصَّمَدُ کا وظیفہ پڑھے۔ اللہ نے چاہا تو کچھ دنوں بعد مرتبہ ولایت کو پہنچ جائے۔

اللّٰھم ارزقنا بوجہ نبیک الکریم صلی اللہ علیہ وسلم

### ظاہر و باطن کی اصلاح

جو شخص آدھی رات کے بعد یا صبح اندھیرے میں ایک سو پندرہ (۱۱۵) مرتبہ الواحد الصمد پڑھے، ظاہر و باطن اس کا درست ہو جائے۔

### ظالم سے حفاظت

جو شخص آدھی رات کے بعد یا صبح اندھیرے میں ایک سو پندرہ (۱۱۵) مرتبہ الواحد الصمد پڑھے، کسی ظالم کے پھندے میں نہ پھنسے۔

### مقامِ صدق و صدیقیت کا حصول...... بھوک اثر نہ کرے

اگر کوئی ایک سو پچیس (۱۲۵) بار آخر رات میں یَاصَمَدُ پڑھے تو صدق و صدیقیت کے آثار ظاہر ہوں اور جب تک پڑھتا رہے بھوک اثر نہ ہو۔

### بغیر کوشش کے رزق میں اضافہ ہو

اگر کثرت سے پڑھے کبھی بھوکا نہ ہو اور بغیر سعی کے رزق میں اضافہ ہو۔

### خلقت سے بے پراوہ و بے نیاز ہو

اگر وضو کی حالت میں پڑھے تو خلقت سے بے پرواہ اور بے نیاز ہو جائے۔

الصمد کا نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۴ | ۴۹ | ۴۱ |
| ۴۲ | ۴۵ | ۴۷ |
| ۴۸ | ۴۰ | ۴۶ |

# آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا دم سے جنون کا علاج

الشیخ امام جلال الدین حفظہ اللہ

حضرت ابی بن کعبؓ فرماتے ہیں کہ میں آپ ﷺ کے پاس تھا کہ اس دوران ایک دیہاتی شخص آیا اور کہنے لگا ''اے اللہ کے نبی ﷺ! میرا بھائی تکلیف میں مبتلا ہے''۔ آپ ﷺ نے پوچھا کہ ''اس کو کیا تکلیف ہے؟'' تو کہنے لگا کہ ''اس کو جنون کا مرض ہے'' تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''اس کو میرے پاس لے آؤ''۔ (جب وہ لایا گیا) تو آپ ﷺ نے ان کو اپنے سامنے بٹھایا اور اس پر مندرجہ ذیل آیات اور سورتیں پڑھ کر دم کی۔

(اخرجہ عبداللہ بن احمد فی زوائد المسند)

(۱)...... بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ﴿۱﴾ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ﴿۲﴾ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ؕ﴿۳﴾ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ؕ﴿۴﴾ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ﴿۵﴾ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ﴿۷﴾

(۲)...... الٓمّٓ ﴿۱﴾ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛ فِيْهِ ۛ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۙ﴿۲﴾ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۙ﴿۳﴾ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ؕ﴿۴﴾ (البقرہ:۱تا۴)

(۳)...... وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ﴿۱۶۳﴾ اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَالْفُلْكِ الَّتِيْ تَجْرِيْ فِي الْبَحْرِ بِمَا يَنْفَعُ النَّاسَ وَمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ السَّمَآءِ مِنْ مَّآءٍ فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَبَثَّ فِيْهَا مِنْ كُلِّ دَآبَّةٍ ۪ وَّتَصْرِيْفِ الرِّيٰحِ وَالسَّحَابِ الْمُسَخَّرِ بَيْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ﴿۱۶۴﴾ (البقرہ:۱۶۳-۱۶۴)

(۴)...... اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ﴿۲۵۵﴾ (البقرہ:۲۵۵)

(۵)... لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ؕ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۲۸۴﴾ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ؕ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۟ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۟ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ۗ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ﴿۲۸۵﴾ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ؕ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ؕ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۟ وَاغْفِرْ لَنَا ۟ وَارْحَمْنَا ۟ اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۲۸۶﴾ (البقرہ:۲۸۴-۲۸۶)

(۶)...... شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿۱۸﴾ (آل عمران:۱۸)

(۷)...... اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۟ يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا ۙ وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍۭ بِاَمْرِهٖ ؕ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ؕ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۵۴﴾ (الاعراف:۵۴)

(۸)...... فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ رَبُّ الْعَرْشِ

الْكَرِيْمِ ﴿١١٦﴾ وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ۙ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ ۙ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ؕ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ﴿١١٧﴾ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿١١٨﴾ (المومنون:۱۱۶_۱۱۸)

(۹)......وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ﴿٣﴾ (الجن:۳)

(۱۰)......وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ﴿١﴾ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ﴿٢﴾ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ﴿٣﴾ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ﴿٤﴾ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ﴿٥﴾ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ ٍالْكَوَاكِبِ ﴿٦﴾ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ﴿٧﴾ لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ﴿٨﴾ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ﴿٩﴾ اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ﴿١٠﴾ (الصافات:۱تا۱۰)

(۱۱)......هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ﴿٢٢﴾ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿٢٣﴾ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ؕ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿٢٤﴾ (الحشر:۲۲تا۲۴)

(۱۲)......قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ﴿١﴾ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ﴿٢﴾ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ﴿٣﴾ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ﴿٤﴾

(۱۳)......قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ﴿١﴾ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ﴿٢﴾ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ﴿٣﴾ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى الْعُقَدِ ﴿٤﴾ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ﴿٥﴾

(۱۴)......قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ﴿١﴾ مَلِكِ النَّاسِ ﴿٢﴾ اِلٰهِ النَّاسِ ﴿٣﴾ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ﴿٤﴾ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ﴿٥﴾ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ﴿٦﴾

# کشائش رزق اور قرض سے یقینی نجات

انتخاب: مولانا علی آفاق صاحب

آج کے دور میں شاید ہی کوئی ایسا فرد ہو جو رزق میں وسعت اور گشادگی، برکت اور فتوحات غیبی کا خواہاں نہ ہو۔ مگر صرف خواہشِ وسعت کافی نہیں ہے۔ رزق کی وسعت کا دارومدار انسان کے نیک اعمال، معصیت سے بچنا، نیکی اور تقویٰ کا اختیار کرنا، قرآن پاک کی آیات مبارکہ کی رُو سے رزق کی وسعت وکشادگی کا یقینی سبب ہیں۔ استغفار کی کثرت، تقویٰ کا اہتمام اور نماز کی باجماعت پابندی رزق کو ایسے کھینچتے ہیں جیسا کہ مقناطیس لوہے کو کھینچتا ہے۔

لہٰذا ان اعمال کی پابندی اور اہتمام کے ساتھ تو اللہ کی رحمت سے قوی امید اور حسن ظن کے ساتھ ساتھ بارہا کا مجرب ہے کہ رزق میں وسعت و گشادگی نصیب ہوتی ہے اور قرض کے مرض سے ہمیشہ کے لیے نجات حاصل ہوتی ہے۔

یہ عمل حضرت مولانا علیم اللہ مظاہریؒ کا ہے۔ ہر اسلامی مہینے کے پہلے اتوار سے عمل کی ابتداء کی جائے اور آئندہ ہفتے کو عمل مکمل کیا جائے۔

اول و آخر 11 مرتبہ درود شریف

اتوار کے دن سورۃ فاتحہ 70 مرتبہ

پیر کے دن سورۃ فاتحہ 60 مرتبہ

منگل کے دن سورۃ فاتحہ 50 مرتبہ

بدھ کے دن سورۃ فاتحہ 40 مرتبہ

جمعرات کے دن سورۃ فاتحہ 30 مرتبہ

جمعہ کے دن سورۃ فاتحہ 20 مرتبہ

ہفتہ کے دن سورۃ فاتحہ 10 مرتبہ

یہ عمل 7 ماہ جاری رکھیں اور 7 ماہ کی پابندی کے بعد ہر نماز کے بعد سورۃ فاتحہ 7 مرتبہ کا معمول ہمیشہ کے لیے جاری رکھیں۔

# عام اجازت والے مفید اعمال

## حسب مرضی جگہ شادی کے لئے

اگر کسی لڑکی سے شادی کرنا چاہتا ہے اور لڑکی والے بلاوجہ انکار کرتے ہے حالانکہ جوڑ بھی صحیح، لڑکا شکل وصورت اور ملازمت کاروبار میں ٹھیک ہے تو اس کے لئے یہ عمل کرے۔ عشاء کی نماز کے بعد جب سب لوگ سو جائیں تو دو رکعت نماز نفل ادا کرے اور تشہد کی ہیئت (شکل) میں قبلہ کی طرف رخ کر کے بیٹھے اور حضور قلب سے مندرجہ ذیل آیت چار سو پچاس (۴۵۰) مرتبہ پڑھے اور اپنے مطلوب کا تصور کرے، جب یہ تعداد پوری کرلے تو سات مرتبہ حزب البحر (دعائے حزب البحر) پڑھے۔ اسی طرح روزانہ کرتا رہے، ان شاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی۔ آیت یہ ہے:

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ (ال عمران:۴۳)

## روٹھی بیوی واپس آئے...... اولاد فرمانبرداری کرے

اگر کسی شخص کی بیوی یا بچے نافرمانی کرتے ہیں، ان کے دل میں محبت پیدا کرنے کے لیے مندرجہ ذیل آیتیں باوضو لکھے اور ساتھ ہی شروع میں بسم اللہ شریف بھی لکھے۔ اور ایک ڈبہ میں یا بوتل میں بند کرکے اس کے چاروں طرف اور بوتل کے منہ پر موم لگائے اور موم اس کے اوپر لگائے اور اس پر نام طالب اور مطلوب بمعہ نام والدہ کے لکھے اور کالے کپڑے میں لپیٹ کر دو پتھروں کے درمیان ایسی اندھیری جگہ دبائے جہاں پر سورج کی روشنی نہ پہنچتی ہو۔ ان شاء اللہ تعالیٰ روٹھ کر گھر سے جانے والی عورت واپس آجائے گی۔ اولاد فرمانبرداری کرے گی۔ وہ آیتیں یہ ہیں:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِيْ بَحْرٍ لُّجِّيٍّ يَّغْشٰىهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ۭ ظُلُمٰتٌۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ ۭ اِذَآ اَخْرَجَ يَدَهٗ لَمْ يَكَدْ يَرٰىهَا ۭ وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ

(سُوْرَةُ النُّوْرِ: ۴۰)

# پتھر دل محبوب کو دیوانہ کریں

صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ

سورہ فیل باموکل کا عمل حُب، یہ ایک ایسا عمل ہے جو پتھر سے پتھر دِل مطلوب ومحبوب کو اپنی محبت میں دیوانہ وار کرنے کا مجرب المجرب تاثیر میں ڈوبا ہوا عمل ہے۔ مگر جائز جگہ استعمال کریں۔ اس عمل کے اثرات اتنے قوی الاثر ہیں کہ ایک ہفتہ میں مقصد پورا ہوجاتا ہے۔ عمل میں جو سورہ فیل باموکل تلاوت کی جاتی ہے وہ یہ ہے۔

بِسمِ اللہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم۔ اَجِبْ یَا اِسْرَافِیْلُ بِحَقِّ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ۔ وَیَا حَرُوْزَائِیْلُ بِحَقِّ فَعَلَ۔ وَیَا اَمْوَاکِیْلُ بِحَقِّ رَبُّکَ۔ وَیَا جِبْرَائِیْلُ بِحَقِّ بِاَصْحَابِ الْفِیْل۔ وَیَا طَاطَائِیْلُ بِحَقِّ اَلَمْ یَجْعَلْ۔ وَیَادَرْدَائِیْلُ بِحَقِّ کَیْدَھُمْ۔ وَیَاسَرْحَمَائِیْلُ بِحَقِّ فِیْ تَضْلِیْلٍ۔ وَیَارَفْتَمَائِیْلُ بِحَقِّ وَاَرْسَلَ عَلَیْھِمْ۔ وَیَا اِسْمَاعِیْلُ بِحَقِّ طَیْرًا اَبَابِیْلُ۔ وَیَاعِزْرَائِیْلُ بِحَقِّ تَرْمِیْھِمْ۔ وَیَا یَاتَنْکَفِیْلُ بِحَقِّ بِحِجَارَۃٍ۔ وَیَا رَوْیَائِیْلُ بِحَقِّ مِنْ سِجِّیْل۔ وَیَا کَلْکَائِیْلُ بِحَقِّ فَجَعَلَھُمْ۔ وَیَالَوْخَائِیْلُ بِحَقِّ کَعَصْفٍ مَّاکُوْل۔ اَلْقُوْ الْمُحَبَّتَ وَالْمُوَدَّۃَ فِیْ قَلْبِ فلاں بن فلاں وَعَقْدُوْنَوْمَھَا۔ اَلْعَجَلْ اَلسَّاعَۃَ اَلْوَاحَا۔

## ترکیب نمبر 1

نوچندی شب اتوار سے شروع کریں۔ بخور گوگل وکندر کا روشن کریں۔ خلوت کی شرط کے ساتھ عمل کی مدت صرف ایک ہفتہ ہے۔ شہد کی مکھی کے چھتے کا موم لے کر اس سے ایک ہاتھی بنا کر اسے سیاہ روشنائی سے کالا کردیں۔ اور ہاتھی کا منہ خانہ مطلوب محبوب کی طرف کریں۔ اعداد اسم مطلوب کے مطابق مندرجہ بالا سورہ فیل باموکل روزانہ پڑھ کر سندور چٹکی پر دم کرکے ہاتھی پر ڈال دیں اور ہاتھی پر بھی دم کریں۔ پھر آخر میں اکتالیس بار یہ کہیں: ''آج رات فلاں بنت فلاں کے پاس جا اور اِسے میری محبت میں سونے نہ دے۔''

روزانہ بعد از نماز عشاء اسی طریقہ سے عمل کریں۔ خلوت خانہ میں کوئی اور نہ جائے اور نہ ہی ہاتھی کی جگہ تبدیل کریں۔ ان شاء اللہ پہلی رات سے ہی ہاتھی مطلوب کو سونے نہ دے گا اور ایک ہفتہ کے اندر اندر سخت گیر حاکم کو بھی مسخر کیا جاسکتا ہے۔ حُب کے سخت ترین اعمال میں سے ہے۔ جہاں نرمی سے کام نہ نکل سکے وہاں یہ عمل کام دیتا ہے۔ اور مطلوب کے دِل میں طالب کی ایسی ہیبت طاری ہوتی ہے کہ مطلوب ہمیشہ کے لیے مغلوب ہوجاتا ہے اور کبھی نافرمانی نہیں کرتا۔

## ترکیب نمبر 2

ماش سیاہ کے آٹے سے لمبے دانتوں والا ہاتھی بنائیں اور اس پر فیل بان بھی بنا کر بٹھائیں۔ دونوں پر سیاہ رنگ کردیں۔ مطلوب کا پتلا بھی ماش کے آٹے سے بنائیں۔ فیل بان کی پیشانی پر اسم طالب مع والدہ لکھیں۔ اگر خود اپنے لیے عمل کریں تو فیل بان کی پیشانی پر اپنا نام مع والدہ تحریر کریں۔ اور پتلے کی پیشانی پر نام مطلوب مع والدہ تحریر کریں۔

ہاتھی کا رُخ جنوب کو ہو اور دانت مطلوب کے سینے میں لگے ہوں اور مطلوب ہاتھی کے سامنے گرا ہوا ہو۔ روزانہ خلوت میں صرف تہمند باندھ کر داخل ہوں۔ بخور مذکورہ روشن کریں اور روزانہ نماز عشاء کے بعد مذکورہ سورہ ایک سو انچاس مرتبہ پڑھ کر دَم کریں۔ اور آخر میں کہیں: ''جب تک میری فرماں برداری نہ کروگے اِسی حالت میں رہوگے۔''

عمل کی مدت ایک ہفتہ یعنی آٹھ یوم ہے۔ ان شاء اللہ مطلوب ایک ہفتہ کے اندر طالب کے قدموں میں آکر گرے گا۔ اس عمل سے پہلی ہی رات میں مطلوب طالب کو ہاتھی پر سوار خود پر حملہ آور دیکھتا ہے اور خواب وخیال میں مطلوب کو طالب اسی طرح دکھائی دیتا ہے۔ باموکل عمل ہے، ناجائز استعمال رجعت سے خالی نہیں ہے۔ اجازت حاصل کئے بغیر عمل شروع نہ کریں۔

# دعوتِ سورۂ مزمل

حضرت مولانا حسن الہاشمی دامت برکاتہم العالی

یہ طریقہ حضرت نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب ہے۔ حضرت نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ سلسلہ قادریہ چشتیہ کے مستجاب الدعوات ولی تھے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے اس عمل کا فیض بھی پوری طرح اٹھایا تھا۔

بزرگوں نے فرمایا ہے کہ جو شخص اس عمل کا پابند رہے گا، بڑے بڑے حکماء اور افسران اس کے سامنے گردن جھکانے پر مجبور ہوں گے۔ مہمات وفتوحات میں اس کو کامیابی ملے گی اور جس کے لیے بھی دعا کرے گا، قبول ہوگی۔ اس عمل کی پابندی سے انسان درجۂ ولایت کو پہنچتا ہے اور اس پر روحانی دولتوں کی موسلا دھار بارش برستی ہیں۔

دعوت سورۂ مزمل کا طریقہ یہ ہے کہ چاند کی گیارہ تاریخ کو، بشرطیکہ چاند عقرب میں نہ ہو، نصف شب میں غسل کر کے نیا لباس پہن کر پاک صاف لباس پہن کر کپڑوں کو عطر سے معطر کر کے اس عمل کی شروعات کریں اور یہ لباس جو پہلی رات پہنیں گے، اسی عمل کے لیے مخصوص کر دیں۔ عشاء کی نماز سے فارغ ہونے کے بعد تنہائی میں اس عمل کی شروعات کریں۔ اوّل گیارہ مرتبہ یہ درود شریف پڑھیں:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ مَّعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَ مَنْبَعِ الْعِلْمِ وَ الْحِلْمِ وَ الْحِکَمِ وَ بَارِکْ وَسَلِّمْ۔ اس کے بعد سورۂ مزمل کی تلاوت شروع کریں۔ جب آیت رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ فَاتَّخِذْہُ وَکِیْلًا ۝ تک پہنچیں تو اس آیت کو گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ اس کے بعد گیارہ مرتبہ یَارَبُّ یَاوَکِیْلُ پڑھیں اور گیارہ مرتبہ یہ پڑھیں یَا رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ۔ اس کے بعد گیارہ مرتبہ یہ درود شریف پڑھیں:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ نَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَکُوْنُ بِھَا فِیْ جَمِیْعِ الْاُمُوْرِ وَکِیْلًا۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ نَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَکُوْنُ بِھَا بِقَضَآءِ وَحَوَائِجِنَا کَفِیْلًا۔

اس کے بعد گیارہ مرتبہ یَارَبُّ یَاوَکِیْلُ یَارَبُّ یَا کَفِیْلُ۔ باقی سورۃ کی تلاوت مکمل کریں۔ اس کے بعد پھر اسی طرح سورۂ مزمل کو دوبارہ پڑھیں اور اس طرح گیارہ مرتبہ اس عمل کو دہرائیں۔ گیارہ مرتبہ پڑھنے کے بعد پھر گیارہ مرتبہ پہلے والا درود شریف پڑھیں۔ عمل کے اختتام پر اللہ سے دعا کریں اور اسی جگہ سو جائیں۔ لیکن عمل والا لباس اتار دیں۔ اس لباس کو صرف عمل کے وقت پہنیں۔ اگر اس عمل کو مسجد میں کریں تو ٹوپی یا پگڑی ضرور سر پر رکھیں۔ اگر اس عمل کو گھر میں کریں تو ننگے سر کریں۔ جس دن یہ عمل کریں، اس دن کھڑے ہو کر عمل کریں۔ اگلے دن سے بیٹھ کر عمل کریں لیکن چلّے کے دوران جب بھی وہ دن آئے، جس دن عمل شروع کیا تھا، اس دن کھڑے ہو کر ہی عمل کریں۔

مثلاً جمعہ کی شب میں عمل شروع کیا تھا تو ہر جمعہ کی شب میں عمل کھڑے ہو کر کرنا ہے۔ باقی راتوں میں بیٹھ کر کرنا ہے۔ آخری دن جو بھی دن ہو، اس دن بھی کھڑے ہو کر یہ عمل کرنا ہے۔

چالیس (۴۰) دن گزرنے کے بعد روزانہ اس عمل کو صرف تین (۳) مرتبہ کریں۔ ان شاء اللہ اس عمل کی برکت سے تمام دعائیں قبول ہوں گی اور عامل جس کے لیے بھی اور جس مقصد سے بھی دعا کرے گا، قبول ہوگی۔ دوران چلّہ اگر پرہیز جلالی کرلیں تو ایسے مشاہدات عامل کو ہوں گے کہ عقل حیران ہوگی۔ مبشرات کے ذریعہ بشارتیں ہوں گی اور بزرگان دین کی روحانی توجہ سے عامل مسلسل بہرہ ور ہو گا۔

دعوت سورۂ مزمل کا یہ عمل اکثر اولیاء کے معمولات میں شامل رہا ہے اور اس عمل کے ذریعہ انہوں نے اللہ کے بندوں کی زبردست روحانی خدمت کی ہے۔ اس عمل کے بعد اگر عامل کسی مریض کے سر پر اپنا ہاتھ رکھ کر دعا کرے گا تو مریض شفایاب ہو جائے گا۔ مریض کیسا بھی ہو، عامل کی دعا کی برکت سے مریض کو شفاء اور صحت نصیب ہوگی۔

اس عمل کے بعد عامل جس مقصد کے لیے بھی اپنے ہاتھ اٹھائے گا، پروردگار عالم اس کی دعا کو قبول کریں گے اور اس کو مستجاب الدعوات ہونے کا شرف حاصل ہو جائے گا۔

عامل کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ رزقِ حلال کا خود کو پابند بنائے اور اپنی زبان کو جھوٹ، غیبت، تہمت اور فضول باتوں سے محفوظ رکھے تاکہ عمل کی تاثیر میں رخنہ پیدا نہ ہو۔ دعوت سورۂ مزمل ایک عظیم دولت ہے۔ اور اس دولت سے ہر صاحب ایمان کو مستفیض ہونا چاہیے۔

## عاملین کیلئے حُب کے خاص اور مجرب اعمال کی بیاض

عاملین یہ بات بخوبی جانتے ہیں کہ حُب کے اعمال کے لوگ دعوے تو بہت کرتے ہیں، مگر کئی بار ایسا ہوتا ہے کہ ''کھودا پہاڑ، نکلا چوہا''۔ کئی عامل بہت چکر لگوانے پر بھی اصل عمل نہیں دیتے۔

دارالعمل چشتیہ کی طرف سے ایسے حُب کے متلاشی عاملین کے لئے ایک روحانی تحفہ جس میں چند ایسے اعمال ہیں جو عرصہ سے ہمارے استعمال میں ہیں اور بعض اعمال کے پیچھے باقاعدہ مخلوق بھی ہے۔ مخلوق ہمارے پاس رہے گی، عامل صرف اس سے استفادہ کر سکیں گے۔

بیاض کے حصول کے لئے نقد ھدیہ ادا کرنا شرط ہے۔ اجازت یافتہ عامل ان اعمال کو اعتماد سے استعمال کر سکتے ہیں۔ یہ بیاض ہر کسی کو نہیں دی جائے گی۔ جن پر اطمینان ہوا، صرف ان عاملین کو ہی دی جائے گی۔

اجازت کے لئے عوام الناس رابطہ نہ کریں۔ ھدیہ 11,000 روپے

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور۔
مولانا عرفان 0321-4661681 دوپہر 2 تا 5 (علاوہ جمعہ و اتوار)

## گھر بیٹھے ''اسمِ اعظم کورس'' کریں ہر فرد کر سکتا ہے

اسمِ اعظم کو عموماً صرف نام کے اعداد نکال کر ہی معلوم کیا جاتا ہے اور بہت سے پہلو نظر انداز کر دئے جاتے ہیں جن کی وجہ سے اس اسمِ اعظم کا خاطر خواہ فائدہ نہیں ہوتا۔ اسمِ اعظم معلوم کرنے کے لئے متعدد پہلو مدِ نظر رکھنے پڑتے ہیں۔ تب جا کر اسمِ اعظم صحیح طور پر معلوم ہوتا ہے۔ اس کورس کو کرنے کے بعد آپ ماہرانہ طور پر اسمِ اعظم معلوم کر سکیں گے۔ اسمِ اعظم کو استعمال کرنا، پڑھنا اور اس کی مختلف طرح سے چلّہ کشی کرنے کے طریقے بھی سیکھ سکیں گے۔ کورس کی فیس: روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لئے 2100 روپے، رسالے کے ممبران کے لئے 2600 روپے، غیر ممبران کے لئے 3100 روپے۔

نوٹ: صرف موجودہ ممبران اور طالب علم رعایت لے سکتے ہیں۔

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور
فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0343-7772772
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# تسخیر شاہِ جنات

صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

{جنات کو تسخیر کرنے کا طریقہ بتایا جارہا ہے لیکن اس عمل کو کرنے کے لیے اپنے مرشد سے اجازت حاصل کرنا ہوگی، بلا سوچے سمجھے عمل نہ کریں}

عملیات کی دنیا میں آج کل ہر شخص موہنی منتر، سندونی کی تسخیر، جادو کا آئینہ، سلیمانی ٹوپی، غائب ہونے والی انگشتری، تسخیرِ ہمزاد، تسخیرِ مؤکل یا تسخیرِ ارواح کی خواہش رکھتا ہے۔ یہ نہیں کہ ایسے اعمال دنیا میں موجود نہیں ہیں۔ یہ سب ممکن ہے اور ایسے کئی اعمال موجود بھی ہیں لیکن اس کام میں محنت، کوشش، مستقل مزاجی اور زرِ کثیر کی ضرورت کے علاوہ اگر مدت کی ریاضت کے بعد کامیابی ہاتھ آجائے تو غنیمت ہے۔

یاد رہے کہ تسخیرِ ارواح ہر کس و ناکس کے بس کی بات نہیں۔ نیز ہر شخص میں یہ قوت نہیں ہوتی۔ یہی وجہ ہے کہ تسخیرِ ارواح کے اعمال ہونے کے باوجود اس کے عامل ملک بھر میں معدودے چند ہیں۔ ویسے نام نہاد عاملِ مؤکلات و جنات بے شمار ملیں گے۔ موجودہ دور میں ہر انسان وہ پرہیز قائم نہیں رکھ سکتا جو ان اعمال کے بعد بھی عامل کے لیے بے حد ضروری ہوتے ہیں۔ لوگوں نے تسخیرِ ارواح کو بازیچہ اطفال سمجھ رکھا ہے مگر عوام ہیں کہ برملا ہر خط میں اور ملاقات میں ایسے اعمال کے طالب ہوتے ہیں کہ جناب دیکھیں میں ذرا دنیا دار قسم کا آدمی ہوں، پرہیز وغیرہ کوئی نہ ہو اور ایک آدھ دن میں ہی جن یا مؤکل تسخیر ہو جائے، کوئی ایسا عمل عطا کریں۔ بعض ایسے باہمت بھی ملتے ہیں کہ جناب آپ ہی کوئی تسخیر کردہ جن یا مؤکل عطا کردیں، نیکی ہوگی، احسان ہوگا۔

وہ نہیں دیکھتے کہ ایم اے کرنے والا ایک بچہ اپنی عمرِ عزیز کے تئیس (۲۳) سال صرف کرتا ہے، وہ بھی ایسی صورت میں کہ جب وہ سات (۷) برس کا جماعت اوّل میں داخلہ لے اور کسی جماعت میں فیل نہ ہو۔ اور یہ لوگ تئیس (۲۳) برس کا ثمرہ ایک آدھ دن میں آسانی کے ساتھ حاصل کرنے کے خواہش مند ہیں۔ یعنی برسوں کی ریاضت سے حاصل ہونے والی قوت کو ایک آدھ دن میں حاصل کرنا چاہتے ہیں اور وہ بھی آسانی کے ساتھ جبکہ یہ قوتیں حاصل ہوسکتی ہیں لیکن اس صورت میں کہ آپ واقعی اس سلسلہ میں مستقل مزاج ہوں، محنت کا شوق و ضرورت اور اتنی پونجی رکھتے ہیں کہ خود تو عمل میں بیٹھیں اور اہلِ خانہ آپ کی عدم موجودگی میں فاقہ کشی کا شکار نہ ہوں۔

عمل کرنے سے پہلے اپنی قوت کا اندازہ کرلیں کہ آپ عمل کر بھی سکتے ہیں یا نہیں۔ یونہی اناپ شناپ عمل کر کے درمیان میں چھوڑ دینے سے ماسوائے وقت کے ضیاع اور اپنے نقصان کے کچھ حاصل نہ ہوگا۔

میں آپ پر یہ واضح کردوں کہ یہ کام بغیر استاد کی رہنمائی کے کبھی نہ کریں، وہ اس لیے کہ رجعت ہونے کی صورت میں استاد یا پیر و مرشد طالب شاگرد، مرید کا علاج کرسکے۔ جو لوگ عملیاتی اصولوں کو مدِنظر نہیں رکھتے ان کی مثال ایسی ہے جیسے راکھ میں پھونک مارنے والا۔ کوئی عمل ان کا درست نہ ہوگا۔ اسی وجہ سے آج کل لوگوں کے اکثر اعمال تسخیراتِ ارواح باطل ہوتے ہیں۔

قرآن مجید فرقانِ حمید کے پارہ بائیس (۲۲) میں سورۃ سبا میں ایسی آیاتِ مبارکہ ہیں جن سے شاہِ جنات کی تسخیر کی جاسکتی ہے۔ سورۃ سبا کی آیات یہ ہیں:

وَمِنَ الْجِنِّ مَنْ يَّعْمَلُ بَيْنَ يَدَيْهِ بِاِذْنِ رَبِّهٖ ؕ وَمَنْ يَّزِغْ مِنْهُمْ عَنْ اَمْرِنَا نُذِقْهُ مِنْ عَذَابِ السَّعِيْرِ ﴿۱۲﴾ يَعْمَلُوْنَ لَهٗ مَا يَشَآءُ مِنْ مَّحَارِيْبَ وَتَمَاثِيْلَ وَجِفَانٍ كَالْجَوَابِ وَقُدُوْرٍ رّٰسِيٰتٍ ؕ اِعْمَلُوْٓا اٰلَ دَاوٗدَ شُكْرًا ؕ وَقَلِيْلٌ مِّنْ عِبَادِيَ الشَّكُوْرُ ﴿۱۳﴾ (سبا: ۱۳-۱۲)

## طریقۂ ریاضت

اول مندرجہ بالا آیات کو زبانی یاد کریں پھر خلوت کی ایک جگہ ریاضت کے لیے مخصوص کریں۔ عروج ماہ میں اتوار یا جمعہ کے دن نمازِ فجر سے ابتداء کریں۔ نماز کی پابندی شرطِ اوّل ہے۔ ہر فرض نماز کے بعد خلوت میں

مندرجہ بالا آیات کی ایک سو (۱۰۰) مرتبہ تلاوت کریں۔ ایک ہی جگہ نماز پڑھیں تو افضل ہے۔ دورانِ ریاضت لوبان کا بخور روشن کریں۔

جب ریاضت کرتے ہوئے چالیس (۴۰) روز پورے ہوں گے تو حجابات دور ہوں گے اور نظروں سے پردہ اُٹھ جائے گا۔ نظر وسیع ہو جائے گی۔ آپ کو خلوت میں ایک خوبصورت شہر نظر آئے گا جس کے گرد دو (۲) نہریں ہوں گی اور باغ بھی ہوگا، جس میں مونگا و مرجان کے درخت ہوں گے۔ اس باغ کے اندر ایک سفید ریشم کا خیمہ ہوگا جس کے اندر ایک کرسی یاقوت اور قیمتی موتیوں سے سجی ہوئی ہوگی۔ جب آپ کو یہ نظر آئے تو اللہ تعالیٰ جل شانہ پر کامل بھروسہ کرتے ہوئے کسی سے بات کرنے سے قبل اس کرسی پر بیٹھ جائیں۔

باغ میں خیمہ کے اردگرد خوبصورت سفید لباس میں لوگ بھی موجود ہوں گے۔ ان کی طرف توجہ نہ کریں۔ جب تسلی سے کرسی پر بیٹھ جائیں تو بلند آواز سے "اِعْمَلُوْا اٰلَ دَاوٗدَ شُکْرًا" پڑھیں۔ جب آپ چند مرتبہ پڑھیں گے تو ایک گروہ جنات کا جس میں جنات کے بادشاہ ہوں گے، گزرے گا اور وہ سلام کرے گا۔ آپ پر لازم ہے کہ دل میں کسی طرح کا خوف نہ لائیں اور نہ اپنی جگہ یعنی کرسی سے اٹھیں اور کرسی پر بیٹھے ہی ان کے سلام کا جواب دیں اور مندرجہ بالا آیت کی تلاوت کرتے رہیں۔ تھوڑی دیر بعد ایک لشکرِ عظیم نظر آئے گا اور اس لشکر کے ہمراہ شاہِ جنات ہوگا جس کے سفید ریشمی کپڑے ہوں گے اور اس کے ہاتھ میں ایک نیزہ ہوگا اور نیزے پر سفید ریشم کا پرچم ہوگا جس پر تین (۳) سطریں سبز، زرد اور سرخ ریشم سے یہ آیت "اِعْمَلُوْا اٰلَ دَاوٗدَ شُکْرًا" تحریر ہوگی۔ اس وقت آپ کے لیے لازم ہے کہ جنات کے بادشاہ کو سلام کریں، وہ آپ کے سلام کا جواب دے گا۔ شاہِ جنات آپ سے گفتگو شروع کرے گا جو اکثر سریانی زبان میں ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کو بھی اس زبان سے آگاہ کر دے گا یا وہ جو بھی زبان بولے گا عامل اسی زبان میں اس سے گفتگو کرے گا۔ اللہ تعالیٰ زبان کی قدرت بخشے گا۔

اس وقت اپنی حاجت پیش کریں یا وہ اگر کہے کہ کیوں عمل کر رہے ہو تو آپ کہیں کہ مجھے آپ کی ملاقات کا شوق تھا اور میں کوئی نشانی چاہتا ہوں تاکہ وقتِ ضرورت آپ کی مدد حاصل کر سکوں۔ اس کے بعد شاہِ جنات ایک انگشتری بعض شرائط کے ماتحت دے گا اور وہ انگشتری خالص چاندی کی ہوگی جس پر حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ تحریر ہوگا۔ آپ شاہِ جنات کا شکریہ ادا کریں اور اللہ تعالیٰ کے حضور سجدۂ شکر بجا لائیں کہ آپ اپنے مقصد میں کامیاب ہو گئے اور اللہ تعالیٰ نے آپ کو ایک عظیم روحانی قوت سے سرفراز فرمایا۔

شاہِ جنات سے شرائط مختلف ہوتی ہیں، اس لیے ان کا لکھنا یہاں آپ کے لیے بے کار ہے۔ جب بھی شاہِ جنات کی مدد کی ضرورت ہو تو انگشتری کو انگلی میں گھمائیں اور کہیں حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ پھر مذکورہ عمل کی آیات تلاوت کریں اور "اِعْمَلُوْا اٰلَ دَاوٗدَ شُکْرًا" کی تین (۳) مرتبہ تکرار کریں۔ پس انگشتری کا خادم شاہِ جنات حاضر ہوگا جو صرف عامل کو نظر آئے گا اور کسی دوسرے کو نظر نہ آئے گا۔ ہر جائز حاجت میں عامل کی مدد کرے گا۔

اس عمل سے کمالات و کرامات لوگوں پر ظاہر کی جا سکتی ہیں۔ مگر اس قسم کے ارادے اور فعل سے بچنا چاہیے۔ یہ اسرار لاہوتی ہیں۔ پوشیدہ چیزوں کا ظاہر ہونا کوئی معمولی بات نہیں ہے۔ اس قوت کو جسم اور آنکھ کے اندر پیدا ہوتے ہوئے کتنا عرصہ لگے گا، میں یقین نہیں دلا سکتا۔ ہر آدمی کی روحانی طاقت الگ الگ ہوتی ہے۔ یہ بھی واضح رہے کہ یہ عمل نوآموزوں کے لیے نہیں ہے۔ صرف وہی لوگ اس عمل کی ریاضت کریں جنہوں نے پہلے بھی ریاضت کے چند مراحل طے کئے ہوں، اپنے نفس پر جن کو مکمل کنٹرول ہو اور تسخیرات کے اعمال کے جملہ قواعد سے بخوبی آگاہ ہوں اور خلوت میں اس عمل کی ریاضت سے قبل اصراف عامر کا عمل کر چکے ہوں۔

یہ ایک ایسا عمل ہے جس کے اثرات انتہائی قوی ہیں مگر یہ عمل اتنا آسان نہیں کہ ہر آدمی اس کی ریاضت کر سکے۔ بغیر استاد یا مرشد کامل کی اجازت کے اس عمل کا خیال تک لانا منع ہے۔

# لوحِ بیرونِ ملک

ذوالفقار احمد عزیز

سب سے پہلے اللہ پاک کا لاکھ لاکھ شکر ہے، آقائے نامدار محمد مصطفیٰ ﷺ کی ذاتِ اقدس پر کھربوں درود وسلام، پیارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے دوستوں یعنی صحابہ کرامؓ اور آقا نامدار محمد مصطفی ﷺ کی اولاد، اہل بیت اور پیارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے آباواجداد پر سلام

آج آپ کی خدمت میں ''**لوح بیرون ملک**'' لے کر حاضر خدمت ہوں۔ جن لوگوں کو بیرونِ ملک جانے کا شوق ہے اور ویزہ نہیں مل رہا اور وہ چاہتے ہیں کہ وہاں ملازمت بھی مل جائے تو یہ لوح ان کے لیے خوشی کا پیغام ہے۔ اس لوح میں ہم قرآن مجید کی آیت ''ان اللہ ھو الرزق ذوالقوۃ المتین'' کی روحانیت سے مدد لیں گے۔ اس آیت مبارکہ کے اعداد دو ہزار دو سو اکتالیس (2241) ہیں۔ مؤکل امرغفائیل ہے۔ اس لوح کو ہم ذوالکتابت کے طریقے سے تیار کریں گے کیونکہ عام لوح کے طریقے سے ذوالکتابت زیادہ مؤثر ہوتا ہے۔

کسی بھی نوچندی شبِ جمعرات کو غسل کر کے صاف لباس پہن کر صاف جگہ کا انتخاب کریں۔ رجال الغیب کو پشت پر یا بائیں جانب رکھ کر پورے بھروسے اور اعتقاد سے لوحِ مبارک تیار کریں۔ شک اور ناامیدی کفرانِ نعمت ہے۔ جو لوگ خود تیار نہ کر سکیں، وہ مجھ سے یا پھر براہ راست ادارے سے رابطہ کریں۔ لوح تیار کر کے روزانہ لوح پر پڑھائی کر کے دم کریں۔ کم از کم 241 مرتبہ آیت پڑھ کر دم کریں۔ ان شاء اللہ 90 دنوں کے اندر اندر کام ہو جائے گا۔ لوح تیار کر کے سوا کلو مٹھائی نابالغ بچوں میں بانٹ دیں اور لوح پہن لیں۔ اس سے پہلے ایک تسبیح استغفار پڑھ کر اپنے گناہوں کی معافی مانگیں۔ پھر ایک تسبیح درود پاک (کوئی بھی) پڑھ کر آقائے نامدار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو تحفۃً پیش کریں۔ آخر میں مجھ گنہگار ذوالفقار احمد عزیز اور میرے استاد محترم جناب سید شعیب الرحمان شاہ صاحب کے لیے اور ماہنامہ خزینۂ روحانیات کے تمام سٹاف کے لیے خصوصی دعا فرمائیں۔ اللہ ہم سب کو صحتِ کاملہ اور زندگی دے تاکہ ہم لکھتے رہیں اور ادارہ یہ انمول خزانے آپ تک پہنچاتا رہے (آمین)۔ اللہ نگہبان۔

| | |
|---|---|
| نام: سعد بن نرگس | 464 |
| مقصد: ملک امریکہ ملازمت | 884 |
| آیت: ان اللہ ھو الرزاق ذوالقوۃ المتین | 2241 |

## لوحِ بیرون ملک

۷۸۶
جبرائیل

| ذوالقوۃ المتین | ان اللہ ھو الرزاق | ملک امریکہ ملازمت | سعد بن نرگس |
|---|---|---|---|
| ۸۸۳ | ۴۶۵ | ۱۷۷۳ | ۴۶۸ |
| ۴۶۶ | ۸۸۶ | ۴۶۵ | ۱۷۷۲ |
| ۴۶۶ | ۱۷۷۱ | ۴۶۷ | ۸۸۵ |

الٰہی اس لوح کی برکت سے سعد بن نرگس کی ملک امریکہ میں ملازمت کے اسباب پیدا فرما

## قمر در عقرب کے اوقات برائے جنوری 2016ء

4 جنوری کو رات 12:36 پر آغاز ہوگا اور 6 جنوری کو صبح 11:56 پر ختم ہوگا۔

31 جنوری کو صبح 8:50 پر آغاز ہوگا اور 2 فروری کو رات 8:50 پر ختم ہوگا۔

نوٹ: اعمالِ شر کے لیے خاص وقت ہے۔ صرف جائز عمل کریں۔ ادارہ

# آپ کے مسائل اور ان کا روحانی حل

خالد مقبول حفظہ اللہ

## گھر میں سخت جنات و جادو کا معاملہ

**سوال** السلام علیکم ۔ میرے گھر میں سخت جادو اور جنات کے اثرات ہیں۔ بہت سے عاملوں اور پیروں سے علاج کروایا لیکن کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ آپ اس معاملے میں میری راہنمائی کریں۔ شکریہ (پوشیدہ)

**جواب** وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ۔ آپ نے کوئی خاص تفصیل نہیں لکھی۔ نہ ہی اپنی علامات کی اور نہ جو علاج ابھی تک کیا، اس کی۔

اگر آپ واقعی گھر سے جادو اور جنات نکالنے کا ارادہ رکھتے ہیں تو اس سلسلے میں دو باتیں اچھی طرح ذہن میں رکھیں:

(۱) یہ کام کسی ماہر عامل سے کروائیں۔ خود کرنے کی غلطی نہ کریں۔ اگر خود کرنا بھی ہو تو کسی مضبوط عامل کی مکمل نگرانی و اجازت و مشاورت سے ہو۔

(۲) کسی ایسے بڑے عمل کی اجازت لے لیں، جو جادو اور جنات کے خلاف آپ کی مدد کر سکے۔ اس سلسلے میں ہماری روحانی درسگاہ سے آپ ''سات سلام اور چہل کاف'' کے عمل کی اجازت لے لیں۔ ان شاء اللہ، خود ہی آپ اپنا اور اپنے گھر کا علاج کر سکیں گے۔

*............*............*............*............*

## دعائے حزب البحر چھوڑ کر کوئی دوسرا کلام پڑھنا

**سوال** میں حزب البحر 2010 سے مسلسل پڑھ رہی ہوں۔ جون 2015 سے میں مستقل نہیں پڑھ پا رہی ہوں۔ میرے تین بچے ہیں۔ کیا میں اس کو چھوڑ کر کچھ اور شروع کر سکتی ہوں؟ (فاطمہ)

**جواب** دعائے حزب البحر کو چھوڑنے کی وجہ اگر بچوں کی مصروفیت ہے تو کم از کم دن میں ایک بار پڑھ لیا کریں۔ آپ کو اتنا عرصہ پڑھتے ہوئے ہو گیا ہے، اس لیے یقیناً آپ کو یاد ہو گئی ہوگی۔ حزب البحر کو پڑھنے میں چار سے پانچ منٹ لگتے ہیں۔ اتنا وقت نکالنا کوئی مشکل کام نہیں، اگر انسان پکّا ارادہ کرے تو......

اگر آپ چھوڑنا ہی چاہتی ہیں تو پھر ایسا کریں کہ کسی ایسے انسان کو ڈھونڈیں، جس کو آپ پڑھنے کی اجازت دیں اور نیت کریں کہ آپ کے پاس جو بھی طاقت اس عرصہ میں جمع ہوئی ہے، وہ ساری اس دوسرے انسان کو منتقل ہو جائے۔ اس طرح کم از کم آپ کی چار پانچ سال کی محنت بالکل ضائع نہیں ہوگی، کسی کے کام ہی آ جائے گی۔

جب ایسا کوئی فرد مل جائے، چاہے مرد ہو یا عورت، تو اس کو اجازت دینے کے بعد سوا کلو شیرینی بنا کر نابالغ بچوں میں بانٹ دیں۔

*............*............*............*............*

## شادی ہوتے ہی تباہی شروع

**سوال** میری زندگی الجھنوں میں دھنستی جا رہی ہے۔ میری بیوی پتہ نہیں کس بات پر مجھ سے نفرت کرتی ہے؟ میں بہت پریشان ہوں۔ جب سے شادی ہوئی ہے، میری تباہی شروع ہو گئی ہے۔ خدارا میری مدد کریں۔ ابھی تک کوئی اولاد بھی نہیں۔ (م۔س، آزاد کشمیر)

**جواب** بڑا افسوس ہوتا ہے جب کبھی ایسا سننے کو ملتا ہے کہ شادی ہوئی تو خوشیوں کی جگہ پریشانیوں نے لے لیں۔ ایسا اب بہت ہو رہا ہے۔ کسی کو آغاز سے ہی اس کا سامنا کرنا پڑتا ہے تو کسی کو کچھ عرصہ بعد۔

اس کی وجوہات اب تو بہت زیادہ ہو گئی ہیں۔ نظرِ بد، جادو اور جنات تو روحانی وجوہات میں سے ہیں۔ مگر دنیوی وجوہات آج کل زیادہ دیکھنے میں آ رہی ہیں۔ اور ان میں سب سے زیادہ بڑی وجہ یہ ہے کہ شوہر بیوی کو دل سے پسند نہیں کرتا یا پھر بیوی شوہر کو دل سے پسند نہیں کرتی۔ شادی سے پہلے ہی دونوں اپنے اپنے IDEAL بنا چکے ہوتے ہیں۔ پھر آج کے آزاد ماحول نے دماغ خراب کیا ہوتا ہے۔ شادی کے بعد دوسرے فریق سے بہت زیادہ خواہشات وابستہ کر لیتے ہیں اور جب وہ پوری نہیں ہوتیں تو پھر لڑائی جھگڑے شروع اور نوبت طلاق تک پہنچ جاتی ہے۔

ایسی ہی کچھ صورتحال آپ کی اہلیہ کی بھی معلوم ہوتی ہے۔ سب سے پہلے یہ طے کریں کہ آپ نے مزید اس رشتہ کو قائم رکھنا ہے یا نہیں؟ اس سلسلے میں آپ استخارہ کر سکتے ہیں۔ ابھی تک اولاد بھی نہیں ہوئی۔ اس لیے پہلے یہ فیصلہ کرلیں۔

اگر آپ نے اس رشتہ کو قائم رکھنا ہی ہے تو اپنی اہلیہ سے امیدیں نہ لگائیں، جیسی بھی زندگی گذرے، اس کو جتنا ممکن ہو سکے، اپنی طرف سے اچھی گذارنے کی کوشش کریں۔

ایک خاص روحانی عمل لکھ رہا ہوں، اس کو پورے یقین کے ساتھ کریں۔ ان شاء اللہ، اہلیہ میں بہت سدھار پیدا ہو جائے گا۔

عروجِ ماہ، شبِ جمعرات یا جمعہ سے آغاز کریں۔ اچھا عطرِ گلاب لگائیں، اچھی قسم کی اگربتی سلگائیں اور اول و آخر گیارہ بار درود شریف کے ساتھ اس آیت کو سات سو (۷۰۰) بار پڑھیں۔ آیت یہ ہے:

وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّىْ ﴿سُوْرَةُ طٰهٰ ۳۹﴾

اس عمل کو مسلسل اکیس (۲۱) یوم پڑھنا ہے۔ پھر چھوڑ دیں۔ روزانہ کی تعداد ختم ہونے پر تصور میں اپنی اہلیہ کو دم کر دیں۔

اسی طرح اگلے مہینے اکیس دن پڑھ کر چھوڑ دیں۔ پھر تیسرے مہینے بھی ایسا ہی کریں، چاہے حالات میں بہتری کیوں نہ آ جائے۔ ان شاء اللہ، پھر کسی عمل کی ضرورت نہیں رہے گی۔

آپ نے اولاد نہ ہونے کا لکھا ہے۔ اس بارے میں عرض ہے کہ پہلے آپ دونوں میڈیکل ٹیسٹ کروائیں۔ پھر رابطہ کریں۔

*............*............*............*

## ساس کی زبان سے بہت تنگ بہو

**سوال** میں اپنی ساس کی زبان سے بہت زیادہ تنگ آ گئی ہوں۔ ہر وقت کسی نہ کسی کی برائیاں کرتی رہتی ہیں۔ جب موقع ملتا ہے تو میری بھی برائیاں دوسروں سے کرتی رہتی ہیں۔ کسی طرح سے خوش نہیں ہوتی۔ مہربانی کر کے کوئی ایسا وظیفہ بتائیں جس سے میری یہ پریشانی دور ہو جائے۔ (ملتان)

**جواب** کچھ خواتین میں عادت ہوتی ہے برائیاں کرنے کی۔ سب سے پہلے تو آپ کی یہ غلطی ہے کہ آپ ان سے دوسروں کی برائیاں کیوں سنتی ہیں؟ کیوں غیبت سننے کے گناہ میں مبتلا ہو رہی ہیں؟

یہ اصول یاد رکھیں کہ جب کوئی آپ کے سامنے کسی کی برائیاں کرے تو وہ آپ کی برائیاں بھی دوسروں کے سامنے کر سکتا ہے۔ اس لیے حکمت سے کام لیں اور ساس کی غیبتوں میں خود شامل نہ ہوں۔

جہاں تک ان کی زبان بندی کا تعلق ہے، اس کے لیے اکیس دن تک اس عمل کو کریں۔ روزانہ وقت مقرر کر کے ایک سو تیرہ بار ان کلمات کو پڑھیں: صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یَتَكَلَّمُوْنَ

جب پڑھ چکیں تو ساس کو تصور میں لائیں اور ان کے دل و دماغ پر دم کر دیں اور تھوڑی دیر مراقب ہوں اور یہ تصور کریں کہ ساس کی زبان بند ہو گئی ہے اور وہ چاہتے ہوئے بھی برائیاں نہیں کر پا رہی ہیں۔ ساتھ ہی نمک پر بھی دم کر دیں جو ساس کے کھانے میں استعمال ہوتا ہو۔

ان شاء اللہ، اکیس دنوں میں بہتری آ جائے گی۔ اکیس دن بعد ناغہ کریں اور پھر اگلے مہینے دوبارہ اکیس دن کا وظیفہ کریں۔

# ہر قسم کے سحر و جادو سے نجات کے خاص الخاص اعمال

ماہر علوم مخفی صوفی حکیم غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ (حویلی لکھا، ضلع اوکاڑہ)

## ہمہ قسم کے سحر و جادو سے نجات

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| ٢٥٦١ | ٢٥٦٤ | ٢٥٦٨ | ٢٥٥٤ |
|---|---|---|---|
| ٢٥٦٧ | ٢٥٥٥ | ٢٥٦٠ | ٢٥٦٥ |
| ٢٥٥٦ | ٢٥٧٠ | ٢٥٦٢ | ٢٥٥٩ |
| ٢٥٦٣ | ٢٥٥٨ | ٢٥٥٧ | ٢٥٦٩ |

بِحَقِّ شَرَنْطَغِ الْحَیُّ الْبَاقِیُ

مذکورہ نقش تحریر کر کے مسحور کے گلے میں ڈال دیں اور یہی نقش تحریر کر کے مریض کو پینے کو دیں۔ بہتر ہوگا کہ عرقِ گلاب کی ایک بڑی بوتل میں نقش ڈال دیا جائے تا کہ مریض مسحور صبح و شام اس سے پیتا رہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چند ہفتوں میں تمام تر اثرات ختم ہو جائیں گے۔ اگر یہی نقش فتیلہ بنا کر چراغ میں خوشبودار روغن ڈال کر رات کو مریض کے سامنے روشن کریں تو مریض مسحور کو چراغ کی لو میں سیاہ و سفید رنگ کے بادل کے ٹکڑے نظر آئیں گے۔ اگر مسحور پر آسیبی اثرات ہوں گے تو بدنِ مریض پر آسیب ظاہر ہو جائے گا۔ یہ عمل بڑا مفید اور قوی الاثر ہے۔ اس سے سحر و آسیب دونوں کا علاج کیا جاسکتا ہے۔

## تمام بد اثرات کا خاتمہ

ایسا سحر زدہ مریض جس کے علاج سے عامل حضرات عاجز آ جائیں تو ایسے لاعلاج مریض کے لئے منزل ہقعہ میں گربہ دشتی کے پتہ کے پانی سے کلماتِ ذیل ایک سفید کاغذ پر تحریر کریں اور اِسے ایک بالٹی پانی میں گھول کر مسحور کو غسل کروائیں اور ایک کاغذ پر تحریر کر کے مسحور کے گلے میں بعد از غسل ڈال دیں۔ تمام تر سحر و جادو کے بد اثرات ختم ہو جائیں گے اور مریض فوراً شفایاب ہو جائے گا۔ کلمات یہ ہیں:

اَلْخَاخَ الْجَاخَ دَاخَ یَدُوخَ یَا خَاخَرَ الْخَقَا خَاخُو خَیَا طَاخَا اخَا وَیلَ مرج اَھَاوَیلَ وَلاخَیرا خَھَا خَا خَیرَا حَافِظًا وَ ھَازِشَا سِنَ خَادہٖ و کادہٖ بِسِحرٍ وَ لَا خَاھِشَتَ خسوعَا فَکُنَ لَنَا سَدًا فِعًا اَمَّھَا یَا خَخَاخودًا بِحَقِّ الْخَاءِ وَالوَخَاءِ الخَاءِ خَاخَا۔

## سحر و جادو کا مجرب عمل

تین نقوش تحریر کریں ایک نقش پانی میں گھول کر مسحور کو غسل کرا دیں۔ دوسرا عرقِ گلاب کی بوتل میں ڈال دیں تا کہ مریض صبح و شام اس سے عرق پیتا رہے۔ تیسرا گلے میں ڈالے۔ غسل کے لئے ضروری ہے کہ مریض ایسی جگہ غسل کرے کہ غسل کا پانی ناپاک جگہ نہ جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ سحر و جادو کے تمام اثرات ختم ہو جائیں گے۔ نقش یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| ٢٢٥ | ٢٢٨ | ٢٣٢ | ٢١٨ |
|---|---|---|---|
| ٢٣١ | ٢١٩ | ٢٢٤ | ٢٢٩ |
| ٢٢٠ | ٢٣٤ | ٢٢٦ | ٢٢٣ |
| ٢٢٧ | ٢٢٢ | ٢٢١ | ٢٣٣ |

**یا قابض اقبض جمیع اثرات سحر جادو، آسیب نظر بد بحق یا قابض العجل العجل العجل الساعة الساعة الساعة الوحا الوحا الوحا**

## ردِّ سحر کا لاجواب عمل

مندرجہ ذیل نقش سحر و جادو کی تمام کیفیات کے لئے موثر ترین ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ دس نقوش زعفرانی روشنائی سے تحریر کریں۔ نو (۹) نقوش مسحور کو اس طرح پلائیں کہ ایک نقش کا پانی لگا تار تین یوم تک پیتا رہے اور دن میں روزانہ تین مرتبہ۔ جس کا آسان طریقہ یہ ہے کہ ایک بوتل عرق گلاب میں ایک نقش ڈال کر مسحور اس سے تین دن تک پیتا رہے۔ پھر ہر تین دن کے بعد نیا نقش بوتل میں ڈال دیا کرے۔ اس طرح ستائیس یوم تک مسلسل عرق پیتا رہے اور ایک نقش پہلے روز سے ہی گلے میں ڈال دیا جائے۔ نقش یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم

| ۸ | ۲۵۹۴ | ۲۵۹۷ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۹۶ | ۲ | ۷ | ۲۵۹۵ |
| ۳ | ۲۵۹۹ | ۲۵۹۲ | ۶ |
| ۲۵۹۳ | ۵ | ۴ | ۲۵۹۸ |

اَعُوۡذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّاتِ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ وَ ذَرَاَ وَ بَرَاَ وَ مِنۡ شَرِّ مَا یَنۡزِلُ مِنَ السَّمَآءِ وَ مِنۡ شَرِّ مَا یَعۡرُجُ فِیۡهَا وَ مِنۡ شَرِّ فِتۡنَةِ اللَّیۡلِ وَالنَّهَارِ وَ مِنۡ شَرِّ کُلِّ طَارِقٍ اِلَّا طَارِقاً یَّطۡرُقُ بِخَیۡرٍ یَا رَحۡمٰنُ

## جادو اُتارنے کا مجرب عمل

اگر کسی مریض پر جادو ٹونہ، ٹوٹکا، بندش، گڈا، مسان، سفلی گندے علم یا کالے جادو کے اثرات ہوں، اُسے بے بس کر دیا گیا ہو اور مریض علاج کروا کر عاجز آ چکا ہو۔ ایسے مریض مسحور کے لئے یہ عمل آبِ حیات اور امرت کا حکم رکھتا ہے۔ راقم الحروف نے اس عمل سے بے شمار مریضوں کا علاج کیا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے انہیں سحر و جادو سے نجات مل گئی۔ عمل کا طریقہ کچھ یوں ہے کہ مریض مسحور کو زمین پر چت لٹائیں۔ جس جگہ لٹائیں وہ جگہ پاک اور صاف ہونی چاہیے۔ اب عامل ایک نیا چاقو یا چُھری لے جس میں لکڑی یا کسی اور چیز کا دستہ نہ ہو بلکہ وہ پوری لوہے کی ہونی چاہیے۔ اس چُھری پر سات مرتبہ معوذتین پڑھ کر دم کریں اور مسحور کے سَر سے پاؤں کی طرف چُھری سے اُتار کر کے بائیں سے دائیں طرف لکیر کھینچ دیں اور لکیر کھینچتے وقت بھی معوذتین پڑھتے رہیں اور چُھری کو مسحور کے پاؤں کی طرف زمین پر جھاڑ دیں اور تین مرتبہ وَاِذَا الۡاَسۡحَارُ بُطِّلَتۡ پڑھیں۔ سات لکیریں کھینچ جانے کے بعد مسحور مریض کو اُلٹا لٹا دیں اور اس کے بعد عمل مذکورہ کر کے اِن ہی لکیروں کے اوپر، اوپر سے نیچے کی طرف لکیر کھینچیں اور کُل تین لکیریں کھینچیں۔ بائیں سے دائیں سات لکیریں کھینچنی ہیں اور اوپر سے نیچے تین لکیریں کھینچنی ہیں اور ہر لکیر کھینچنے سے پہلے چاقو یا چُھری پر سات سات مرتبہ معوذتین پڑھ کر دم کرنا ہے اور لکیر کھینچتے وقت بھی پڑھنا ہے۔ آخر میں جھاڑ کرتے وقت تین مرتبہ وَاِذَا الۡاَسۡحَارُ بُطِّلَت پڑھنا ہے۔ یہ ایک دن کی کاٹ ہوئی۔

بندۂ ناچیز اکثر ایک مرتبہ ہی عمل کرتا ہے اور اکثر مریض ایک دن کے عمل سے ہی صحت یاب ہو جاتے ہیں۔ مگر سات یوم مسلسل اسی طرح کاٹ کرنی چاہیے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کاٹ سے ہر قسم کا جادو، ٹونہ، سفلی علم اور کالا علم سب کٹ جاتا ہے اور مریض ایک ہفتہ میں اللہ تعالیٰ کے حکم سے مُکمل طور پر صحت یاب ہو جاتا ہے۔ لکیریں لگانے کی صورت نیچے دی گئی ہے۔

اوپر سے نیچے شروع

بائیں سے دائیں

شروع

ختم

ختم

علاج کرنے والے احباب کے لئے ضروری ہے کہ پہلے معوذتین کی زکوٰۃ ادا کریں۔ زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ روزانہ نمازِ عشاء کے بعد صرف

ایک تسبیح معوذتین کی پڑھا کریں۔عمل کی مدتِ ریاضت اکیس یوم ہے۔ تعویذ دونوں قوی الاثر ہوں گے کہ عامل خود حیران ہوگا۔ یہ عمل قرآنِ مجید فرقانِ حمید کا زندہ معجزہ ہے۔ میرے شب و روز کے معمولات میں یہ عمل شامل ہے۔

### الابطال السحر الحفظ

مندرجہ ذیل عزیمت کو کاغذ پر تحریر کر کے مسحور کو پلائیں اور گلے میں ڈال دیں۔سحر باطل ہوگا۔

آیة الکرسی کامل الی العلی العظیم۔ الله الله ھلالام الله الله علالاھد ھج ھج ھج الله الله الله لسحدمممھد اھحم سقك حلح یص اھم س ق ك ح ل ع ی ص اھ م ك س ق ح ل ع ی ص ك ھ ي ع ص كفیت ح م ع س ق حمیت ع ع ع لا لا لا وووووووووو فسیکفیکھم الله وھو السمیع العلیم عممممععععووو فالله خیر حافظا وھو ارحم الرّحمین۔

یہ عمل میرے عزیز دوست حافظ محمد اسماعیل بابوریا سورت گجرات انڈیا کا عطیہ ہے۔

### شادی کے لیے......سید ذیشان نظامی

جس کسی کی لڑکی یا لڑکے کنوارے بیٹھے ہوں، سامان جہیز یا دیگر ساز و سامان نہ ہو اور کہیں سے پیغام بھی نہ آتا ہو تو مندرجہ ذیل طریقہ سے یہ اسم اعظم پڑھیں۔ روزانہ بعد از نماز عشاء نہایت توجہ، یکسوئی اور کامل یقین کے ساتھ صرف گیارہ دن (جمعرات سے شروع کر کے اتوار تک)

اس طرح پڑھیں:

| | |
|---|---|
| درود شریف | ۱۰۰ مرتبہ |
| یَامُغْنِیْ | گیارہ ہزار بار |
| درود شریف | ۱۰۰ مرتبہ |

وظیفہ اتوار کو ختم کریں اور دیکھیں پردہ غیب سے کیا ظاہر ہوتا ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد شادی کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔

# دریائی عورت کا بیٹا

## انتخاب: مولانا علی آفاق صاحب

دریائی عورت سے نکاح کے متعلق ایک قصہ آکام المرجان میں مذکور ہے کہ کعب ابن مالک انصاری فرماتے ہیں کہ ہمارے ایک شیخ نے کسی آدمی کو دیکھا۔ اس کے ساتھ ایک لڑکا تھا۔ اس نے اس لڑکے کو دھمکایا اور ماں کی گالی دی۔ اس آدمی نے کہا کہ ایسا مت کہو' میں تم کو اس کا اور اس کی والدہ کا قصہ سناتا ہوں۔ ایک مرتبہ میں کشتی میں جا رہا تھا۔ اتفاقاً وہ کشتی ٹوٹ گئی۔ میں ایک تختے پر بیٹھ کر ایک جزیرے میں جا اُترا اور وہاں کچھ مدت گزاری۔ ایک رات کو دیکھتا کیا ہوں کہ کچھ لڑکیاں دریا سے نکلیں۔ ان کے پاس ایک ایک موتی تھا۔ وہ اس کو پھینکتی تھیں اور اس کی روشنی میں دوڑتی تھیں اور ان کی عجیب و غریب گنگناہٹ تھی۔

میرے دل میں وسوسہ پیدا ہوا کہ ان میں سے کسی کو پکڑ لوں۔ جب دوسری رات کو آئیں' میں ایک درخت کی جڑ میں چھپ کر بیٹھ گیا۔ جب انہوں نے کھیل شروع کیا۔ میں نے ان میں سے ایک کے بال پکڑ لیے۔ اس کے بال جھول کی طرح اس کو ڈھانپے ہوئے تھے اور میں نے لا کر اس کو درخت سے باندھ دیا۔ اور اس سے وطی کی اور وہ حاملہ ہوگئی۔ اور میں اس کو برابر پکڑے رہا۔ یہاں تک کہ اس نے اس بچے کو ایک سال تک دودھ پلایا۔

پھر اس کو چھوڑنے کا ارادہ کیا مگر یہ سوچا کہ کہیں یہ بچہ ضائع نہ ہو جائے۔ اور جب دودھ چھڑانے کا وقت ہو گیا اور وہ بچہ کھانے لگا، اس وقت اس کو رہا کیا اور اس نے اس مدت میں نہ میرے سے کلام کیا اور نہ مجھ کو کوئی تکلیف دی بلکہ بخوشی بچہ کی پرورش کی۔ جب میں نے اس کو رہا کر دیا' وہ فوراً دریا میں کود پڑی اور میں بہت جلدی سے اسی تختہ پر بیٹھ کر اپنے وطن واپس آ گیا۔

وہ بچہ یہی ہے اور قصہ ہے اس کی ماں کا (آکام المرجان فی غرائب الاخبار والجآن: اردو مترجم: باب ۳۰ (جنات کے نکاح کا بیان): ص ۱۰۶ و ۱۰۷: مفتی محمد صاحب میرٹھی فاضل دار العلوم دیوبند: ادارہ اسلامیات)۔

# جادو اور گھبراہٹ سے بچنے کے لیے عمل

## الشیخ الامام جلال الدین حفظہ اللہ

حضرت ابن الحاج رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ان کے شیخ کے مریدوں میں سے کوئی مرید بیمار ہوا اور وہ حالتِ بیماری میں خواب میں ڈراؤنے خواب دیکھتا، جس سے وہ گھبرا جاتا۔ تو اس نے اپنے شیخ سے اس کی شکایت کی۔ یہ سن کر شیخ نے صاف ستھرے برتن میں زعفران سے نشرۃ لکھنے اور اس کو نہار منہ پینے کا حکم فرمایا اور ساتھ فرمایا:

وَهِيَ لِلْمُسَحَّرِ، وَالْغَمِّ، وَالْأَمْرَاضِ...

''یہی عمل جادو، غم کو دور کرنے اور دوسرے امراض کا علاج بھی ہے''۔

وہ نسخہ یہ ہے کہ سورۂ یٰسٓ، سورۂ واقعہ، سورۂ فاتحہ، سورۂ اخلاص اور معوذتین (سورۂ فلق اور سورۂ ناس)، آیۃ الکرسی اور اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے لے کر سورۃ بقرۃ کے آخر تک اور قُلْ آٰللّٰهُ أَذِنَ لَكُمْ اَمْ عَلَى اللّٰهِ تَفْتَرُوْنَ (یونس، آیت 59) لکھا جائے۔ پھر اس برتن کو دھو کر وہ پانی پی لیں۔ پھر سات عمدہ کھجوریں لیں جبکہ اس پر زیت مرقی کا عمل ہو چکا ہو اور اس کو کھالیں۔ اللہ کی قدرت سے اس سے جادو ختم ہو جائے گا اور اسی طرح گھبراہٹ بھی۔

زیت مرقی کا طریقہ یہ ہے کہ صاف ستھرا تیل لیں اور اس کو صاف ستھرے برتن میں ڈال دیں۔ پھر لکڑی یا کسی اور چیز سے اس تیل کو ہلائیں اور اس پر یہ سورتیں اور آیات پڑھی جائیں:

۱......بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ① اَللّٰهُ الصَّمَدُ ② لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ③ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ④

۲......بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ① مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ② وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ③ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ④ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ⑤

۳......بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ① مَلِكِ النَّاسِ ② اِلٰهِ النَّاسِ ③ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ④ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ⑤ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ⑥

۴......لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝١٢٨ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ ۖ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۭ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝١٢٩ (سورۃ توبہ آیت 128-129)

۵......وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۙ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ۝٨٢ (سورۃ الاسراء، آیت 82)

۶......لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ۭ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ۝٢١ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝٢٢ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ۭ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝٢٣ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۭ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝٢٤

(سورۃ الحشر آیت 21-24)

اور یہ عمل سات مرتبہ کریں۔

### ٹوٹکے

☆ اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کو کبھی جوڑوں کا درد نہ ہو تو سردیوں میں نیم گرم پانی جب کہ گرمیوں میں تازہ پانی پئیں۔ اس کے علاوہ ثقیل، قبض اور دیر ہضم غذا سے پرہیز کریں۔

☆ ڈپریشن کے مرض کے لیے: کھٹی چیزوں اور گوشت سے پرہیز کریں۔ کھانا کم کھائیں اور 5 وقت نماز پڑھیں، کبھی ڈپریشن نہیں ہوگا۔ کوئی دوا کھانے کی ضرورت نہیں۔

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف** سات سلام اور چہل کاف کا عمل ''پیرانِ پیر غوثِ اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ'' سے منقول ہے۔ یہ عمل سایہ اور جادو کا خاص توڑ ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے لئے صرف اجازت کی ضرورت ہے۔ اجازت نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔ اجازت حاصل کرنے کے بعد اس عمل کے ذریعے سے جنات، جادو ٹونہ اور نظرِ بد کا علاج کیا جاسکتا ہے۔ چہل کاف کے عامل اور اہلِ خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سب محفوظ رہتے ہیں بشرطیکہ وہ اجازت لیتے وقت پہلے سے جادو اور جنات کے مریض نہ ہوں۔

**کل چھ درجوں کی زکوٰۃ دے سکتے ہیں۔ 5100 روپے میں پہلے تین درجوں کی زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے۔**

چہل کاف وہ عمل ہے جو عاملین میں بہت مقبول ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کا ماہرانہ استعمال کرنا آتا ہو۔ اسلحہ تو بہت لوگوں کے پاس ہوتا ہے مگر اچھی طرح چلانا کسی کسی کو ہی آتا ہے۔ یہی روحانی اسلحہ کا بھی معاملہ ہوتا ہے۔ اگر اسلحہ کو صحیح استعمال نہ کرنا آتا ہو یا پھر بوقتِ ضرورت پاس نہ ہو، بیشک سامنے رکھا ہو، تو دشمن مار جائے گا۔ اس لئے دنیاوی اسلحہ کی طرح روحانی اسلحہ کو بھی ہر وقت لوڈ رکھنا چاہئے تاکہ بوقتِ ضرورت فوری استعمال کیا جاسکے۔

**اجازت لینے کے بعد کیا حاصل ہوگا** اس عمل کے لئے کسی چلّہ کشی کی شرط نہیں ہے۔ اجازت لینے کے بعد آپ کو سات سلام اور چہل کاف کی ایک معمولی تعداد روزانہ (جب تک عمل رکھنا چاہیں) پڑھنی ہوتی ہے۔ اس کے پڑھنے سے آپ کی روزانہ حاضری لگتی رہے گی اور اس عمل کے پیچھے جنات آپ کی بوقتِ ضرورت مدد کریں گے۔ اس عمل کے پیچھے چونکہ جنات کی ایک بڑی تعداد ہے، اور وہ سب ہی جادو اور جنات کے علاج کرنے میں ماہر ہونے کے ساتھ دیگر دنیاوی کاموں میں بھی معاون ہوتے ہیں۔ اس لئے روزانہ پڑھتے رہنے سے وہ بھی مدد کو تیار رہتے ہیں۔

**فیس چوتھا درجہ 1100، پانچواں درجہ 2100 اور چھٹا درجہ 3100 روپے ہے۔**

اس کی مثال ایسی ہے کہ جب پولیس کی ضرورت پڑتی ہے تو 15 پر کال کی جاتی ہے۔ کون آتا ہے؟ اس کا کوئی نہیں سوچتا، بس آنا چاہئے۔ اسی طرح جب اجازت یافتہ پڑھتا ہے تو اس کی کال بھی چہل کاف والوں کو جاتی ہے اور وہ آتے ہیں اور جس کام کے لئے پڑھا گیا ہوتا ہے، اس میں معاونت کرتے ہیں۔ اگر کسی کی نظر کھلی ہو تو اس کو جنات واضح نظر بھی آتے ہیں۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں، جو لوگ اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو اور جنات سے متاثرہ لوگوں کا علاج سیکھ کر علاج کرنے والے افراد، خود کو اور اپنے گھر والوں کو جادو اور جنات سے خود عمل کر کے نجات دلانے والے افراد۔

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔

darulamal.org/ruhanidarsgah

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**نقد ھدیہ مع اعمال کی کاپی -/5100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ**

**رابطہ** روحانی درسگاہ (فون دفتر) 042-35410586 (موبائل دفتر) 0343-7772772 مولانا محمد عرفان 0321-4661681

# طبی علوم پر کتب کا ذخیرہ

خط و کتابت: مکتبۃ العارف، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور
042-35410586, 0332-4487877, 0322-4773786

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| سبزیاں اور پھل۔۔۔غذاء اور علاج | ملک کریم بخش | 300 |
| سبزیاں اور پھل۔۔۔وٹامنز اور علاج | | 300 |
| سبزیاں اور پھل۔۔کیسے استعمال کریں | ملک کریم بخش | 120 |
| سردرد | ڈاکٹر جاوید اقبال | 150 |
| سکن کیئر جلدی امراض | ڈاکٹر جاوید اقبال | 400 |
| سیکس ہارمون | ڈاکٹر جاوید اقبال | 240 |
| شربت بنائیں اور پیئیں | حکیم عابد حسین عابد | 120 |
| عرقیات سے علاج | حکیم عابد حسین عابد | 150 |
| فیس ریڈنگ | ڈاکٹر سعیدہ اعظم | 120 |
| کولیسٹرول | ڈاکٹر محمد ادریس | 90 |
| گھریلو ٹوٹکے | ڈاکٹر سعیدہ اعظم | 150 |
| لہسن کی کرشمہ سازی | ڈاکٹر اقبال کاردار | 60 |
| مشورہ حاضر ہے | حکیم ولی الرحمان ناصر | 60 |
| مصالحہ جات سے علاج | ڈاکٹر سعیدہ اعظم | 90 |
| موٹاپا آپ کی صحت اور دلکشی کا دشمن | ڈاکٹر جاوید اقبال | 60 |
| ہارٹ کیئر | ڈاکٹر جاوید اقبال | 400 |
| ہربل بیوٹی کیئر | جاناں بخاری | 150 |
| ہربل کاسمیٹک | ڈاکٹر سعیدہ اعظم | 120 |
| ہیر کیئر | ڈاکٹر سعیدہ اعظم | 90 |
| U اینڈ UR بے بی | ڈاکٹر راجہ اختر محمود | 160 |
| وٹامنز گائیڈ | حکیم عابد حسین عابد | 220 |
| آسامی بنگالی طلسمی راز | پنڈت پیارے لال شرما | 240 |
| آسان نبض شناسی | بوعلی سینا | 90 |
| اسرار شریانیہ | عبدالوہاب انصاری | 150 |
| ایورویدک انسائیکلوپیڈیا (یکجا) | کمپیوٹر کمپوزنگ ایک جلد میں مکمل | 1200 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| اسرار صدری خزینۃ الاطباء | حکیم علم الدین بھاگووالیہ | 300 |
| اکسیر اعظم (کمپیوٹر کمپوزنگ ایک جلد میں مکمل | حکیم اعظم خان | 1200 |
| القانون فی الطب بوعلی سینا | کمپیوٹر کمپوزنگ ایک جلد میں مکمل 1500 (دو جلد اعلیٰ کاغذ) | 1800 |
| امراض نسواں | حکیم نور محمد چوہان | 360 |
| امراض گردہ | ڈاکٹر صدیق ہاشمی | 180 |
| انڈین طبی فارماکوپیا | انڈین ریسرچ کونسل | 450 |
| پاکستان طبی فارماکوپیا | پاکستان طبی کونسل | 1000 |
| انمول جواہرات اعظم | حکیم اعظم خان | 750 |
| برڈفلو | ڈاکٹر جاوید اقبال | 60 |
| بیاض خاص | حکیم شریف خان | 750 |
| بیاض مرہم عیسیٰ | حکیم مرہم عیسیٰ | 240 |
| بیٹیاں یا بیٹے (علاج) اول و دوم | حکیم ابرار حسین | 135 |
| تاج المفردات باتصویر جڑی بوٹیاں | ڈاکٹر نصیر | 800/600 |
| تاج المجربات | ڈاکٹر ہری چند ملتانی | 225 |
| تاج العقاقیر 10 حصے ہندوستان و پاکستان کی جڑی بوٹیوں کا انسائیکلوپیڈیا | ڈاکٹر ہری چند ملتانی | 1200 |
| تاج الحکمت (بلا جلد) | ڈاکٹر ہری چند ملتانی | 400 |
| جامع الحکمت | حکیم محمد حسن قرشی | 1500 |
| جامع العقاقیر (یکجا باتصویر) | حکیم عبدالمجید عتیقی | 600 |

پتہ: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔
فون پر رابطہ کر کے تشریف لائیں۔ بروز جمعۃ المبارک مکتبہ بند رہے گا

darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif.blogspot.com, info@darulamal.org

## العارفی عطورات

عملیات اور چلہ کشی میں استعمال ہونے والے عربی ودیسی ہندی عطورات کے علاوہ فرنچ عطورات نیز شمامہ، عود، عنبر، گلاب، چنبیلی، موتیا اور مختلف مشہور کمپنیوں کے پیک عطریات براہ راست طلب فرمائیں۔

## طلسماتی دنیا (دیوبند، انڈیا)

اس روحانی رسالے کے نئے اور سابقہ شمارے آپ کے منتظر ہیں۔ جن میں دنیوی کامیابی، روحانی ومخفی علوم، مجرب عملیات، عاملین کاملین کے سینوں کے بھید، طبی ٹوٹکے اور بہت سے اہم مضامین آپ کو پڑھنے کو ملیں گے۔

## عربی، انڈین اور پھولوں کی خوشبوؤں والی اگربتیاں

صندل، شمامۃ العنبر، عود، المسک، موتیا اور مختلف قسم کی سحر انگیز خوشبوؤں والی اگربتیاں جن کا استعمال گھروں کو مہکانے اور وظائف وعملیات میں تاثیر پیدا کرنے کیلئے کثرت سے کرنا چاہئے۔ جس سے غیبی مخلوق آپ کی ہمنوا بن جاتی ہے اور عمل کامیاب ہوجاتے ہیں۔ اگربتیاں تھوک ریٹس پر منگوا سکتے ہیں۔

## بخوردان

بخورات کو جلانے کیلئے الیکٹرک، کوئلے والے، فینسی مختلف سائز کے لوکل، امپورٹڈ بخوردان جن کے استعمال سے گھر خوشبوؤں کا مرکز بن جاتا ہے اور سنت بھی زندہ ہو جاتی ہے۔ چلّہ کشی کے دوران ان کا جلانا از حد مفید ہے۔

## بخورات

بخورات ٹکیوں، گولیوں، پیکنگ ٹن، CD Style، ڈبہ پیک، عود اور عربی بخورات کی زبردست ورائٹی کے لیے ایک بار ضرور تشریف لائیں۔ اپنے گھر اور دفتر کو معطر رکھنے کیلئے۔ چلّہ کشی کے دوران ان کا جلانا از حد مفید ہے۔

## بھوج پتر — قیمت: 80 روپے

بھوج پتر اعمال شر کیلئے خاص ہے۔ بغض وعداوت اور جدائی کے اعمال اس پر تیار کرنے سے تاثیر بڑھ جاتی ہے۔

## لوح زحل — ہدیہ: 3500 روپے

تسخیر سلطنت وفتوحات نامور، حکمت، قیام واستحکام مرتبہ، حصول برکت، دفع نحوست، تسلط بر خلق، حصول جائیداد اور غلبہ بر مخلوق کیلئے اس لوح کو اپنے پاس رکھیں اور اس کے روحانی کرشمات ملاحظہ فرمائیں۔

## لوح مشتری — ہدیہ: 3500 روپے

حصول مال ودولت اور مالی امور میں خوش بختی لانے کیلئے نہایت مجرب ہے۔ اس کے پہننے سے قدرت ایسے اسباب پیدا فرمائے گی جن سے چند سالوں میں زندگی بن جائے گی۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## لوح مریخ — ہدیہ: 3500 روپے

لوح شرف مریخ حصول قوت وشجاعت، دل کو قوی کرنا، غلبہ بر اعداء، دشمنوں کے شر سے تحفظ کیلئے موثر ترین اور مقدمات میں فتح یابی، میاں بیوی میں تفرقہ ختم کرنے میں کارآمد ہے۔ جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی اس کا مقابلہ کرنے والا ذلیل خوار ہوگا اور کبھی غلبہ نہ پا سکے گا۔

## لوح شمس — ہدیہ: 3500 روپے

عروج وترقی، تسخیر خلائق، حصول شان وشوکت، علو مرتبت، رعب ودبدبہ کو قائم رکھنے، عوام الناس کو مسخر اور فرمانبردار کرنے میں اپنی مثال آپ ہے۔ تاجر، ڈاکٹر، لیڈر، وکلاء سب اس لوح مبارک سے فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔

## زعفران

زعفران کو روحانی علاج میں خاص مقام حاصل۔ موکلات کو زعفران بہت پسند ہے، اس لئے زعفرانی سیاہی سے تیار شدہ اعمال پُر تاثیر ہوتے ہیں۔

اصلی ایرانی زعفران قیمت: 3400 روپے فی تولہ۔

1 گرام اور 3 گرام کی پیکنگ میں بھی دستیاب ہے۔

روحانی دکان، دارالعمل چشتیہ، لاہور

فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر): 0334-4312272

darulamal.org/ruhanishop

ruhanishop@gmail.com

# روحانی درسگاہ سے بغیر فیس عملیات سیکھیں

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ 1997ء سے روحانی علوم سکھانے میں مصروف ہے۔ فیس اور بغیر فیس کے کئی اعمال سکھائے جا رہے ہیں۔ درسگاہ میں پانچ قسم کے افراد کو بغیر فیس اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ بغیر فیس اعمال کے لیے رسالے کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کر کے بھیجنا ضروری ہے۔ مزید شرائط اور نئے اضافہ شدہ اعمال کے لیے ویب سائٹ ملاحظہ فرمائیں۔ نئے اعمال کا اضافہ وقتاً فوقتاً ہوتا رہتا ہے۔ تمام اعمال میں بنیادی درجہ کا عامل بنایا جاتا ہے۔

## (۱)......عوام کے لیے

درج ذیل اعمال ہر کوئی سیکھ سکتا ہے:

۱ آیت الکرسی ۲ بنیادی حصار ۳ معوذتین ۴ نظر بد ختم کرنے کا عمل ۵ سورۂ فاتحہ ۶ عمل حفاظت "یاحافظ یاحفیظ" ۷ "فراخی رزق" کا مجرب عمل ۸ درود ابراھیمی ۹ بسم اللہ الرحمن الرحیم کا بنیادی عمل ۱۰ سلام قولا من رب رحیم کا بنیادی عمل

## (۲)......ماہنامہ خزینہ روحانیات کے ممبران کے لیے

ماہنامہ خزینہ روحانیات کے ممبران درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں۔ ممبر شپ ختم ہونے پر یہ اعمال نہیں سکھائے جائیں گے۔

۱ درود تنجینا ۲ "حصار" کا خاص عمل ۳ دعائے حزب البحر ۴ دعائے حزب النصر ۵ لاحول ولاقوۃ الا باللہ کا عمل ۶ "منزل" کا پہلے درجے کا عمل ۷ سورۃ الناس کا عمل ۸ "تسخیر" کا خاص عمل ۹ درودِ خضری کا عمل ۱۰ سورۃ یٰسین کا عمل ۱۱ "سورۃ واقعہ" کا خاص عمل برائے فراخی رزق ۱۲ ہاتھ سے تشخیص والا عمل

## (۳)......علمائے کرام کے لیے

علمائے کرام درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں۔

۱ درود تنجینا ۲ "منزل کے پہلے دو درجوں" کے عمل ۳ دعائے حزب البحر ۴ دعائے حزب النصر ۵ "آیت الکرسی" کا خاص عمل ۶ "معوذتین" کا خاص عمل ۷ قصیدہ طوبیٰ ۸ قصیدہ حسنیٰ ۹ اسمِ ذات کا عمل ۱۰ عمل تہدیدی نامہ مبارک ۱۱ "جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت" کا خاص عمل ۱۲ نظرِ بد ختم کرنے کا دوسرے درجے کا عمل

## (۴)......خواتین کے لیے

خواتین درج ذیل اعمال سیکھ سکتی ہیں۔ بہت آسان عمل ہیں۔ کسی پرہیز اور ڈر خوف کے بغیر عمل کریں۔

۱ آیت الکرسی ۲ بنیادی حصار ۳ معوذتین ۴ نظر بد ختم کرنے کا عمل ۵ سورۂ فاتحہ ۶ عمل حفاظت "یاحافظ یاحفیظ" ۷ عمل محبت "یالطیف یاودود" ۸ عمل زبان بندی

## (۵)......روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لیے

روحانی درسگاہ کے طالب علم سے مراد یہ ہے کہ جس شخص نے داخلہ لیا ہو اور کوئی کورس یا بڑا عمل سیکھ رہا ہو۔ صرف داخلہ فارم جمع کروانے والوں کو شامل نہیں کیا جائے گا۔ درج ذیل اعمال سیکھے جا سکتے ہیں:

۱ ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا عمل ۲ آیتِ کریمہ کا خاص عمل ۳ شیطان و آسیب کو کمزور کرنے کا خاص عمل ۴ شیطان و آسیب کو بھگانے کا خاص عمل

**نوٹ** جو بھی درج بالا اعمال میں سے کوئی عمل کرنا چاہے، پہلے یہ تسلی کر لیں کہ وہ اس زمرے میں آتے ہوں، ورنہ ہماری طرف سے معذرت ہے۔ ویب سائٹ پر تمام شرائط دی گئی ہیں، وہاں پڑھ لی جائیں۔

# رشتہ کے حصول کے لیے درود شریف کے اعمال ... سید ذیشان نظامی

## برائے رشتہ

جس لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو یا بار بار منگنی ہو کر ٹوٹ جاتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل نہایت نافع ہے۔ جمعہ کے دن بعد نمازِ جمعہ دو رکعت نماز نفل بہ نیت لڑکی کی شادی کے لیے پڑھے۔ پھر سجدے میں جا کر اکتالیس بار درود غوثیہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ چند جمعے اس طرح عمل کرنے سے ان شاء اللہ عزّوجل لڑکی کی شادی حسب منشاء ہو جائے گی۔

درود غوثیہ یہ ہے: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مَّعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ وَاٰلِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

## رشتہ کے لیے نفیس عمل

اگر کسی کی بیٹی کنواری ہو اور وہ شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کی بیٹی کی جلد از جلد کسی اچھی جگہ پر شادی ہو جائے اور اس کے لیے وہ بہت کوشش کرتا ہو مگر کسی بھی جگہ سے رشتہ کا پیغام نہ آتا ہو تو اسے چاہیے کہ نماز عشاء کے بعد دو رکعت نفل نماز پڑھے۔ اس کے بعد قبلہ رو بیٹھ کر توجہ و یکسوئی کے ساتھ گیارہ بار درود خضری پڑھے۔ پھر اللہ کا اسم مبارک ''يَا لَطِيْفُ يَا حَلِيْمُ'' پانچ سو (۵۰۰) بار پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود خضری پڑھے۔ اس کے بعد اللہ سے دعا مانگے۔ ان شاء اللہ عزّوجل چالیس (۴۰) یوم کے اندر مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی، دعا قبول ہوگی اور وہ شخص ان شاء اللہ عزّوجل بیٹی کے فرض سے اچھے طریقے سے سبکدوش ہو جائے گا۔ درود خضری یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى حَبِيْبِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمْ

## شادی کے لیے عمل

اگر کسی کی کوشش کرنے کے باوجود بھی شادی نہ ہوتی ہو تو اسے چاہیے کہ نمازِ عشاء کے بعد رات کو سونے سے پہلے درود خضری تین سو تیرہ (۳۱۳) بار اور اکتالیس (۴۱) بار سورۂ اخلاص پڑھے اور صرف شادی کے لیے دعا کرے۔ اکتالیس (۴۱) دن تک اسی طرح وظیفہ کرے۔ اس عرصہ میں اگر منگنی یا دشادی ہو بھی جائے تو بھی اکتالیس (۴۱) دن پورے کرنے ضروری ہیں۔

## رشتہ ہونے کا آزمودہ عمل

جس لڑکی کا نکاح نہ ہوتا ہو یا شادی کا پیغام نہ آئے اور عمر گزرتی جائے، تمام اسباب ہونے کے باوجود والدین کو اپنی بیٹیوں کے لیے پریشانی رہتی ہو، جب کہیں سے بھی نکاح کا پیغام نہ آئے اور پریشانیاں ہی پریشانیاں ہوں تو ان شاء اللہ عزّوجل، اس عمل کی برکت سے مقررہ مدت کے دوران ہی پیغامات آنے شروع ہو جائیں گے اور کسی اچھی اور نیک جگہ رشتہ ہو جائے گا۔

طریقہ یہ ہے کہ لڑکی کا نام الگ الگ حروف میں لکھیں۔ دیکھیں ان حروف میں کون سا عنصر غالب ہے۔ اس میں درود ہزارہ کے اعداد جمع کر کے عنصر کے مطابق دو نقش لکھیں۔ ایک نقش گھر میں کسی پاک جگہ میں رکھ دیں اور دوسرا لڑکی اپنے گلے میں ڈال لے اور اکیس روز تک درود ہزارہ نام کے اعداد کے مطابق ورد کرے۔

ان شاء اللہ عزّوجل اس کی شادی نیک لڑکے سے ہو جائے گی اور زندگی خوش و خرم گزرے گی اور اولاد نیک پیدا ہوگی۔ اس نقش کو جب شرفِ قمر یا شرفِ زہرہ ہو تو پُر کریں تو پھر کیا بات ہے، فوراً اثر ہوگا۔ اور اکیس تا اکتالیس روز تک درود ہزارہ کا ورد کریں۔ ان شاء اللہ عزّوجل بطفیل رسول کریم ﷺ جلد شادی ہو جائے گی۔

## رشتہ کے حصول کے لیے

جو شخص یہ چاہے کہ اسے من پسند رشتہ ملے اور ظاہر و باطن دونوں اعتبار سے باکمال ہو تو اسے چاہیے کہ عشاء کی نماز کے بعد تہجد کے وقت گیارہ سو (۱۱۰۰) بار یہ درود شریف پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے تو (بقیہ ص 43)

# سورۂ یٰسین کے خُدّام کی تسخیر

## نئی آنے والی کتاب "خزینۂ تسخیرات" سے منتخب ایک عمل

دار العمل چشتیہ کے شعبہ نشر و اشاعت سے عنقریب شائع ہونے والی کتاب "خزینۂ تسخیرات" سے منتخب ایک عمل۔

سورہ یاسین کے خدام کی تسخیر کا عمل پیش کیا جاتا ہے جو کہ باخبر علماء کرام سے مستفاد ہے۔

### شرائط

* ......صدقہ دینا
* ......جگہ کا پاک ہونا
* ......بدن کا پاک ہونا
* ......ظاہری طور پر ہر متعلقہ چیز پاک ہو
* ......اور باطنی طور پر اللہ پر بھروسہ اور کامل یقین کا حامل ہو
* ......مشک و عنبر سے معطر ہو
* ......مزید تفصیل مضمون کے آخر میں درج ہے

### عمل

سات مرتبہ سورہ یاسین پڑھے۔ پھر درج ذیل دعا پڑھے:

سُبْحَانَ الْمُنَفِّسِ عَنْ كُلِّ مَحْزُوْنٍ سُبْحَانَ الْمُفَرِّجِ عَنْ كُلِّ مَدْيُوْنٍ سُبْحَانَ مَنْ خَزَائِنُهٗ بَيْنَ الْكَافِ وَ النُّوْنِ سُبْحَانَ مَنْ يَقُوْلُ كُنْ فَيَكُوْنُ اَللّٰهُمَّ يَا مُفَرِّجَ الْهُمُوْمِ فَرِّجْ عَنِّيْ وَ اقْضِ حَاجَتِيْ اَللّٰهُمَّ يَا مُجِيْرَ النَّبِيِّيْنَ وَ مُسَخِّرَ الْفِيْلَ وَفَالِقَ الْبَحْرِ لِبَنِيْ اِسْرَائِيْلَ سَخِّرْ لِيْ مَا اُرِيْدُ اَنَّكَ فَعَّالٌ لِّمَا تُرِيْدُ وَبِحَقِّ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ اَعِنِّيْ عَلٰى كُلِّ مَا اُرِيْدُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ وَبِحَقِّ سُوْرَةِ يٰسٓ وَبِحَقِّ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ

يَا اَللّٰهُ (66 مرتبہ پڑھیں)

اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا مَعْشَرَ الرُّوْحَانِيَّةِ بِعِزَّةِ اللّٰهِ وَ بِنُوْرِ وَجْهِ اللّٰهِ وَ بِحَقِّ اَسْمَاءِ اللّٰهِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَ بِحَقِّ الْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَ بِحَقِّ الْمَلِكِ الْغَالِبِ اَمْرُهٗ اَبْجَدٌ وَ بِحَقِّ الْجَلَاطِيْلِ وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا اَقْسَمْتُ عَلَيْكَ يَا رُوْقِيَائِيْلُ وَ الْمَلِكِ الْمُعِيْدِ سُبْحَانَ الْمُنَفِّسِ عَنْ كُلِّ مَدْيُوْنٍ سُبْحَانَ الْمُخَلِّصِ لِكُلِّ مَشْحُوْنٍ سُبْحَانَ الْمُفَرِّجِ عَنْ كُلِّ مَحْزُوْنٍ سُبْحَانَ مَنْ اَجْرَى الْمَاءَ فِي الْبَحْرِ وَ الْعُيُوْنِ سُبْحَانَ الْعَالِمِ بِكُلِّ مَكْنُوْنٍ سُبْحَانَ مَنْ خَزَائِنُهٗ بَيْنَ الْكَافِ وَ النُّوْنِ سُبْحَانَ مَنْ اَرَادَ شَيْئًا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ وَ الْجَلَالِ عَمَّا يَصِفُوْنَ وَسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ۔

اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ لِيْ اَلْمَلِكِ رُوْقِيَائِيْلَ كَمَا سَخَّرْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَ سَخَّرْتَ النَّارَ لِاِبْرَاهِيْمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَ سَخَّرْتَ الْجِبَالَ وَ الْحَدِيْدَ لِدَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَ سَخَّرْتَ الرِّيْحَ وَ الْجِنَّ وَ الْاِنْسَ لِسُلَيْمَانَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَ سَخَّرْتَ الْقَمَرَ وَ النُّجُوْمَ وَ كُلَّ الْاَشْيَآءِ لِنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ اَقْضِ حَاجَتِيْ بِحَقِّ اَسْمَائِكَ الْحُسْنٰى

يَا اَللّٰهُ (3 مرتبہ پڑھیں)

يَا سَرِيْعُ يَا قَرِيْبُ يَا مُجِيْبُ يَا وَدُوْدُ يَا بَاسِطُ يَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِيْدُ يَا مُبْدِءُ يَا مُعِيْدُ يَا فَعَّالٌ لِّمَا تُرِيْدُ اَسْاَلُكَ بِنُوْرِ وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ الَّذِيْ مَلَأَ اَرْكَانَ عَرْشِكَ وَ بِقُدْرَتِكَ الَّتِيْ قَدَرْتَ بِهَا عَلٰى جَمِيْعِ خَلْقِكَ وَرَحْمَتِكَ الَّتِيْ وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ

رَحْمَةً وَّعِلْمًا

يَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنِيْ (3 مرتبہ پڑھیں)

يَا اَللّٰهُ (3 مرتبہ پڑھیں)

اَغِثْنِيْ عَلٰى كُلِّ عَمَلِيْ هٰذَا فِيْ سَاعَتِيْ هٰذِهٖ

يَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنِيْ (3 مرتبہ پڑھیں)

يَا اَللّٰهُ (3 مرتبہ پڑھیں)

اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ لِيَ الْمَلَكَ رَوْقِيَائِيْل (قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا) (يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ) (كَلَّا لَا تُطِعْهُ وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ) صَلَاةً لَا تُحْصٰى عَدَدَ عَلٰى جَمِيْعِ النَّبِيِّيْنَ وَ الْمُرْسَلِيْنَ وَ عَلَى الْمَلَائِكَةِ وَ الْمُقَرَّبِيْنَ وَ عَلٰى جِبْرِيْلَ وَ مِيْكَائِيْلَ وَاِسْرَافِيْلَ وَعِزْرَائِيْلَ وَحَمَلَةَ الْعَرْشِ وَالْكُرْسِيِّ وَ الرُّوْحَانِيِّيْنَ صَلَاةً زَاكِيَةً فَاضِلَةً طَاهِرَةً تَامَّةً رَاضِيَةً اٰمِيْنَ.. وَصَلِّ اَللّٰهُمَّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَ صَحْبِهٖ وَ سَلِّمْ تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ النَّبِيِّيْنَ۔

## طریقہ

اس عمل کی ابتدا نوچندی شبِ جمعہ یا شبِ پیر سے کی جائے۔ ایک کمرہ الگ مخصوص کریں، جہاں پورے عمل کے دوران کوئی نہ آئے۔ نہ ہی اس کمرے میں کسی طور پر کوئی گانے بجانے یا میوزک کی آواز آئے۔

کمرے میں داخل ہو کر عمل کے لیے مخصوص کردہ لباس پہن لیں۔ اس کو مشک و عنبر سے معطر کرلیں۔ کمرے کو بھی مشک و عنبر کا بخور یا اگر بتیاں جلا کر معطر کریں۔

دو رکعت صلوٰۃ الحاجت پڑھیں۔ سلام کے بعد اللہ ﷻ سے عمل کی کامیابی کی دعا مانگیں۔ پھر روزانہ کا عمل پڑھیں۔ جب عمل ختم ہو تو پھر دو رکعت نفل صلوٰۃ الشکر پڑھیں۔ سلام کے بعد اللہ ﷻ کا شکر ادا کریں کہ اس دن کا عمل کامیابی سے ہوگیا۔

عمل پڑھ کر کمرے میں ہی سو جائیں۔ یہ لازمی شرط ہے۔ صبح اٹھ کر لباس تبدیل کرکے باہر جاسکتے ہیں۔

عمل کے پہلے روز اور آخری روز روزہ رکھیں۔ کوشش کریں کہ بیچ میں بھی زیادہ سے زیادہ روزے رکھیں۔ کم از کم درجہ یہ ہے کہ ہر پیر اور جمعرات کو روزے رکھیں۔

عمل کے دوران پرہیز جمالی اور جلالی کی پابندی بہت ضروری ہے۔ یہ یاد رکھیں کہ تسخیر کا کوئی بھی عمل ہو، اس میں اگر پرہیز کے بارے میں کچھ نہ لکھا ہو تو بھی جمالی و جلالی پرہیز لازمی کرنا ہوتا ہے۔ اگر کسی عمل میں خاص پرہیز لکھا ہو تو پھر وہی پرہیز کرلیا جائے، جو لکھا ہے۔

اس عمل کا ذکر کسی صورت کسی سے نہ کیا جائے۔ جو کچھ خواب اور ظاہری طور پر نظر آئے، سوائے استاد یا مرشد کے، کسی کو نہ بتایا جائے۔

بغیر کسی استاد یا پیر و مرشد کی نگرانی و اجازت کے، اس عمل کو کرنے کی غلطی نہ کی جائے۔ ایسے عمل دیکھنے میں آسان لگتے ہیں، مگر جب عامل منزل پر بیٹھتا ہے تو پھر مشکلات کا آغاز ہوتا ہے۔

ایسے افراد جو سورۂ یٰسین کے عامل ہوں، ان کے لیے عمل میں بہت آسانیاں ہوں گی اور ان شاء اللہ، کامیابی ان کے قدم چومے گی۔

نوٹ: ”خزینۂ تسخیرات“ میں عمل کی دعائیں مع ترجمہ درج ہیں۔ ترجمہ ادارے کے رکن مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب نے کیا ہے۔

# عام اجازت والے اعمال

## مرتب: قاری ممتاز صاحب

### بدکار شوہر کی اصلاح کے لیے

یہ عبارت اگر شوہر بدکار ہو تو بی بی لکھ کر گلے میں پہنے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۔ وَمِنۡ كُلِّ شَىۡءٍ خَلَقۡنَا زَوۡجَيۡنِ لَعَلَّكُمۡ تَذَكَّرُوۡنَ۔ اللّٰھم بحق قولك هذا و بحرمة نبيك محمد صلى الله تعالى عليه و اله وسلم ان ترزق فلاں بنت فلان زوجا موافقا غير مخالف بحق محمد و اله اجمعين۔

### ظالم کے ظلم سے نجات......دشمن مطیع ہو

اگر کوئی شخص اس پر ظلم وتعدی کرتا ہو، سورۂ احزاب کو سات بار پڑھے۔ اس کے ظلم سے نجات ملے گی اور دشمن اس کا مطیع ہو جائے گا۔

### لڑکیوں کے پیغام بکثرت آنے کے لیے

لڑکیوں کے پیغام بکثرت آنے کے لیے آیات کریمہ يٰۤاَيُّهَا النَّبِىُّ اِنَّاۤ اَرۡسَلۡنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيۡرًا ۙ﴿۴۵﴾ وَّدَاعِيًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذۡنِهٖ وَسِرَاجًا مُّنِيۡرًا ﴿۴۶﴾ وَبَشِّرِ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ بِاَنَّ لَهُمۡ مِّنَ اللّٰهِ فَضۡلًا كَبِيۡرًا ﴿۴۷﴾ وَلَا تُطِعِ الۡكٰفِرِيۡنَ وَالۡمُنٰفِقِيۡنَ وَدَعۡ اَذٰٮهُمۡ وَتَوَكَّلۡ عَلَى اللّٰهِ ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيۡلًا ﴿۴۸﴾ (الاحزاب:۴۵-۴۸)

ہرن کی جھلی یا کاغذ پر لکھ کر کسی ڈبہ میں بند کر کے گھر میں رکھ دے۔

### کشادن بخت دختراں

جس لڑکی کا رشتہ نہ آتا ہو اس کے لیے آیت کریمہ وَمِنۡ كُلِّ شَىۡءٍ خَلَقۡنَا زَوۡجَيۡنِ لَعَلَّكُمۡ تَذَكَّرُوۡنَ۔ اللّٰھم بحق قولك هذا و بحرمة نبيك محمد صلى الله تعالى عليه و اله وسلم ان ترزق هذه المراة زوجا موافقا غير مخالف بحق محمد و اله اجمعين لکھ کر گلے میں پہنائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جلد مراد حاصل ہوگی۔

### لڑکے لڑکیوں کی شادی کے لئے

بعض مرتبہ لڑکے لڑکی شادی سے رہ جاتے ہیں، ان کی عمریں ڈھل جاتی ہیں لیکن کوئی مناسب اور موزوں رشتہ نہیں ملتا۔ لڑکیوں کی بے بسی پر رونا آتا ہے۔ اس کا آسان روحانی عمل یہ ہے۔

جس لڑکی یا لڑکے کا پیغام نہ آتا ہو اسے چاہئے کہ وہ خود پنج وقتہ نماز کی پابندی کرے اور بعد نماز عشاء باوضو سورۂ اخلاص پوری سورۃ اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھیں، اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ یہ عمل مسلسل بلا ناغہ نوے دن تک کریں اور عمل کے اختتام پر اللہ تعالیٰ سے اپنے رشتہ کی دعا کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ نوے دن کے اندر اندر غیب سے شادی کا انتظام ہو جائے گا۔

### لڑکیوں کے اچھے رشتوں کے لئے

بعض مرتبہ لڑکیاں اچھے رشتوں کی تلاش میں اپنی شادی کی عمر سے آگے بڑھ جاتی ہیں اور پھر رشتے نہیں آتے یا آتے ہیں تو اس قدر خراب ہوتے ہیں کہ اس ماحول میں لڑکی کا زندگی گزارنا جہنم سے کم نہیں ہوتا، ایسی صورت میں والدین کی پریشانی ان کو قبل از وقت بوڑھا اور بیمار بنا دیتی ہے۔

لڑکیوں کے جلد شادی اور اچھے رشتوں کے لئے یہ عمل مجرب ہے۔ عمل شرط ہے، اگر اس عمل کی پابندی کی جائے تو ان شاء اللہ تعالیٰ لڑکی کا اچھی جگہ رشتہ ہو جائے گا۔ عمل یہ ہے:

لڑکی خود یا اس کی والدہ یا بہن، بھائی، والد وغیرہ میں سے ہر بدھ کو باوضو اول گیارہ بار درود شریف پڑھے، اس کے بعد سورۂ یوسف (پارہ 12) مکمل تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر شادی کی دعا کرے، اسی طرح ہر پیر کو باوضو اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد سورۂ احزاب (پارہ 21) کی تلاوت کرے، آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے، یہ عمل مسلسل کرے ناغہ نہ کرے اور اس وقت تک کرے جب تک شادی نہ ہو جائے۔ شادی ہو جانے کے بعد چھوڑ دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اچھی اور مناسب جگہ رشتہ ہو جائے گا۔

# اُمنت باللہ کا خاص عمل

**تعارف** امنت باللہ کا عمل ایک خاص عمل ہے، جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بہت بڑی بڑی جماعتیں کام کرتی ہیں۔ ان جنات کا تعلق زیادہ تر مدارس سے ہے۔ کوئی حافظ ہے تو کوئی قاری۔ کوئی عالم ہے تو کوئی شیخ الحدیث۔ اسی لئے یہ جنات ایسے افراد کی معاونت زیادہ کرتے ہیں جن کا تعلق بھی مدارس سے ہوتا ہے یا پھر وہ دین سے جڑے ہوں اور دین کا کام کر رہے ہوں۔

اس عمل کا بڑا فائدہ یہ ہے کہ یہ عرب ممالک میں بہت اچھا کام کرتا ہے۔ پاکستان سے بیٹھے عرب ممالک کا کام ہو جیسے سعودی عرب میں کوئی مریض ہے تو صرف مریض کے لئے پڑھنے سے اس کا فائدہ ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ اس کے پیچھے جو بڑے جنات ہیں، ان کا پیچھے سے تعلق سعودی عرب کے بڑے جنات سے ہے۔ اور پاکستان میں ان کی ایک بڑی جیل ٹھٹھہ کی طرف ہے جہاں سرکش قسم کے جنات اور شیاطین کو قید کیا جاتا ہے۔

**کل چھ درجوں کی زکوٰۃ دے سکتے ہیں۔ 6100 روپے میں پہلے تین درجوں کی زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے۔**

**اجازت کون لے؟** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، علمائے کرام اور مفتیانِ عظام، دین سے جڑے افراد۔

**اجازت لینے کے فائدے** امنت باللہ کے پیچھے جو جنات ہیں، اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔ اس عمل سے ہر جائز کام لیا جاسکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں: * ہر قسم کے جادو کا علاج * ہر طرح کی بندش سے نجات * ہر طرح کے جنات سے نجات * مسلط جن کو حاضر کرنا * جنات کو جلانا * جنات کو بوتل میں بند کرنا * جگہ سے جادو جنات نکالنا * روحانی تشخیص * محبت اور حاضری مطلوب * زبان بندی اور جدائی * مختلف بیماریوں کا علاج * تسخیر و شادی کے لئے * ہر جائز مقصد کے لئے استعمال کیا جاسکتا ہے۔

**چوتھے درجے کی فیس 1100 روپے، پانچویں کی فیس 2100 روپے اور چھٹے درجے کی فیس 3100 روپے ہے۔**

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا پہلے سے فنِ عملیات سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔ جتنا دیندار ہوگا، اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**نقد ہدیہ مع اعمال کی کاپی -/6100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ/کوریئر چارجز**

**جنات کی جماعت** اجازت لینے سے صرف اس عمل کو استعمال کیا جاسکتا ہے۔ اگر کوئی چاہتا ہے کہ مجھے جنات کی جماعت ملے اور خاص میرے لئے ہو تو اس کے لئے چلّہ کرنا شرط ہے۔ چلہ کی کامیابی پر مسلمان مردوں اور عورتوں پر مشتمل جماعت حاصل ہوتی ہے جو عامل کے ہر جائز کام میں غیبی معاونت کرتی ہے۔ اگر عامل کی نظر کھلی ہو تو وہ آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے۔ ورنہ کسی بھی ایسے بچے، مرد یا عورت کے ذریعے آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے، جس کی نظر کھلی ہو۔ چلہ بہت آسان ہے۔ کوئی پرہیز نہیں۔ نہ ہی کسی قسم کا ڈر اور خوف اور نہ ہی رجعت ہوتی ہے۔

**رابطہ** روحانی درسگاہ (فون دفتر) 042-35410586 (موبائل دفتر) 0343-7772772 مولانا محمد عرفان 0321-4661681

darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah.blogspot.com, ruhanidarsgah@gmail.com

# عمل یٰسٓ کے خواص

## حکیم صوفی غلام سرور شباب صاحب

بائیسواں پارہ سورۂ یٰسین کا شروع، اس کے عدد ستر (70) ہیں اور یہ سورۃ مسلمانوں میں بہت زیادہ مشہور ہے کیونکہ بہت سے عامل اس سورۃ کے چلّے کرتے ہیں اور عمل پڑھتے ہیں اور مرتے وقت بھی یہ سورۃ مرنے والے کو سنائی جاتی ہے۔ اس لئے جو لوگ مرنے سے ڈرتے ہیں وہ یہ سورت نہیں پڑھتے اور اس سورۃ کے نام لینے سے بھی بہت وہم کرتے ہیں۔ چنانچہ دہلی کے قلعے میں آخری زمانے کے شاہی خاندان والے سورۃ یٰسین کا نام نہیں لیتے تھے اور اس کو نناویں کہتے تھے یعنی نام نہ لینے کے قابل سورت۔ مرتے وقت یہ سورت اس لئے سنائی جاتی ہے کہ اس سورت کی تاثیرات مشکلات کی آسانی کے لئے بے حد کارگر ہیں۔ لہٰذا اس کو مرتے وقت سنایا جاتا ہے کہ مرنے والے کو مرنا آسان ہو جائے اور سکرات موت کی مشکل باقی نہ رہے۔ ورنہ یہ سورت ڈرنے کے قابل نہیں ہے اور اس کی تاثیر موت کا باعث بھی نہیں ہوتی بلکہ بہت سے قریب المرگ لوگوں کو جب یہ سورۃ سنائی جاتی ہے تو وہ موت سے بچ جاتے ہیں اور اللہ ان کے خاندان کو زندگی عطا فرما دیتا ہے۔ سورۂ یٰسین میں لفظ مُبِین سات جگہ آیا ہے اور ہر مُبِین میں خاص تاثیر ہے۔ اس کے عمل کا طریقہ یہ ہے کہ ستر دن تک رات کو سونے سے پہلے ستر بار یاسین مُبِین دو لفظ پڑھے جائیں اور جب ستر دن پورے ہو جائیں تو دنیا کی ہر مشکل کے لئے عامل ستر بار یاسین مُبِین پڑھے اور خدا سے مشکل حل ہو جانے کی دعا مانگے۔

### پانچ خانوں کا تعویذ

جن بیماریوں کی تندرستی مشکل معلوم ہوتی ہو یا مقدمات کی مشکل پیش آئے تو عامل پانچ خانوں کا تعویذ لکھ کر دے دے۔ یہ تعویذ سبز کپڑے میں سی کر سیدھے ہاتھ کے بازو پر باندھا جائے گا اور تعویذ اس طرح لکھا جائے گا۔

| یٰسٓ مُبِین | |
|---|---|
| یٰسٓ مُبِین | یٰسٓ مُبِین |
| یٰسٓ مُبِین | یٰسٓ مُبِین |

سورۂ یٰسین کے عملیات کے بے شمار طریقے ہیں۔ مگر یہاں صرف ایک ہی طریقہ لکھا گیا ہے۔ یٰسٓ مُبِین کا چلہ جن عاملوں نے کر لیا ہو گا، وہ جس مشکل کی آسانی کے لئے ستر بار یہ عمل پڑھیں گے اور جس مشکل کی آسانی کے لئے دعا مانگیں گے وہ مشکل ضرور آسان ہو جائے گی۔ اسی طرح جس مشکل کے لئے یہ تعویذ باندھا جائے گا۔ اس میں بھی اثر ہو گا۔

### عمل خدا کا پنجہ

یہ عمل بھی چالیس دن پڑھا جائے گا۔ روزانہ سورج کے طلوع کے وقت احرام باندھ کر اور سورج کی طرف رخ کر کے بیٹھے اور آنکھیں بند کر کے ایک ہزار بار یہ عمل پڑھے یَدُ اللہِ یٰسٓ اور جب ایک ہزار کی تعداد ہو جائے تو دوبارہ شروع کرے اور سورج کی طرف پشت کر کے بیٹھ جائے اور اپنے دونوں ہاتھ ایک بار ملے۔ اس طرح کہ دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں آپس میں رگڑی جائیں اور اس کی تعداد پوری ہو جانے کے بعد اپنے دونوں ہاتھ چہرے پر مل لے۔ اس طرح چالیس دن کا چلہ پورا کرنا ہو گا۔ کسی قسم کا پرہیز نہیں ہے۔ البتہ چالیس دن میں ایک دن بھی ناغہ نہ ہونا چاہئے۔

### علاج کا طریقہ

یَدُ اللہِ یٰسٓ کا عامل کسی کا علاج کرنا چاہے تو ایک دن یا پانچ دن یا نو دن یا بارہ دن عمل کرے۔

عمل کے وقت بیمار کا چہرہ مشرق کی طرف ہو اور عامل کا چہرہ مغرب کی طرف ہو اور عامل عمل کے وقت احرام باندھے ہوئے ہو۔ پہلے آنکھیں بند کر کے دل ہی دل میں بارہ دفعہ یَدُ اللہِ یٰسٓ پڑھے اور پھر اپنے دونوں ہاتھ بارہ دفعہ ملا کر رگڑے اور مریض کے سر پر ایک دفعہ دونوں ہاتھ مس

کرے یعنی مل دے۔ اس کے بعد پھر دونوں ہاتھ بارہ دفعہ رگڑ کر مریض کے دل پر مس کرے۔ یعنی ملے، اس کے بعد پھر ہاتھ رگڑ کر مریض کی دونوں ہتھیلیوں پر مس کرے۔ پھر بارہ دفعہ دونوں ہاتھ رگڑے اور مریض کے دونوں پاؤں کے تلوؤں پر مس کرے۔ پھر مریض کے پاؤں کی طرف کھڑا ہو کر اپنے دونوں ہاتھ ملا کر کہے "بیماری دور ہوئی یَدُ اللہِ یٰسٓ کی برکت سے اور تندرستی واپس آ گئی۔" بیمار پہلے ہی دن اچھا ہو جائے گا ورنہ پانچ یا نو یا بارہ دن تک یہ عمل کرنا چاہیے۔

یَدُ اللہِ یٰسٓ کا عامل اگر اپنے دونوں ہاتھ تین دفعہ اچھی طرح دھو کر اور پاک کر کے بارہ دفعہ دل ہی دل میں یَدُ اللہِ یٰسٓ پڑھے اور ہاتھوں کو رگڑے اور پھر دونوں ہاتھ پانی سے بھرے ہوئے برتن میں کچھ دیر ڈبوئے رکھے تو وہ پانی جس بیمار کو پلایا جائے گا اس کی صحت اچھی ہو جائے گی۔

## سلبِ امراض

یَدُ اللہِ یٰسٓ ایسا پُر تاثیر عمل ہے کہ اس کا عامل ہر مرض کے بیمار کی بیماری اس عمل کے ذریعے سلب کر سکتا ہے۔ عاملین یَدُ اللہِ یٰسٓ کے عمل میں اتنی بڑی کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔ جس کے عجائب و غرائب عقل میں بھی نہیں آ سکتے۔ جنہوں نے یَدُ اللہِ یٰسٓ کے عمل کی تکمیل کر لی ہو تو ان کے ہاتھوں میں غیر معمولی طاقتیں پیدا ہو جائیں گی۔ وہ جس مریض کو تندرست کرنے کی نیت سے ہاتھ لگائیں گے وہ بیمار فوراً تندرست ہو جائے گا یا جلدی اس کی تندرستی بحال ہو جائے گی یا اگر وہ تین دفعہ اپنے ہاتھ پاک صاف کرنے کے بعد پانی میں ہاتھ ڈال کر کسی کو دیں گے تو وہ پانی ہر قسم کی بیماریوں کو دور کر دے گا۔

یہاں تک کہ خود عامل یا اس کے متعلقین کسی بیماری میں مبتلا ہو جائیں تو ان کو بھی اس عمل کے پانی سے فائدہ ہوگا۔

مگر یہ تاثیر اس وقت تک ترقی کرتی رہے گی جب تک عامل اپنی روح کے جوہر کی ہر قسم کے ناجائز خرچ سے حفاظت کرتے رہیں گے ورنہ تاثیرات گم ہو جائے گی یا کم ہو جائے گی۔

## یٰسٓ

یٰسٓ یٰسٓ یٰسٓ یٰسٓ یٰسٓ۔ گلاب و زعفران سے اس طرح پانچ دفعہ لکھ کر روزانہ پینے سے حافظہ قوی ہوتا ہے۔ نورِ معرفت حاصل ہو اور عزیز خلائق ہو۔ بات چیت میں غالب رہے، رنج و غم دور ہو اور مال میں خیر و برکت ہو۔

## خواص سورۃ یٰسٓ

جو کوئی یٰسٓ الحکیم تک لکھ کر اپنے پاس رکھے گا۔ عزیز خلائق ہوگا اور سب لوگ اس کا احترام کریں گے اور اس کے مال میں بہت برکت ہو گی اور دشمن اس سے سرنگوں رہے گا اور سب مشکلیں اس کی آسان ہوں گی۔ اگر مریض کے گلے میں ڈالا جائے تو وہ شفایاب ہو جائے گا۔ اگر کسی غم و الم میں مبتلا ہے، خدائے تعالیٰ اسے غم و الم سے نجات دے گا اور جو کوئی اس طرح سے لکھے یٰسٓ یٰسٓ یٰسٓ یٰسٓ اور صبح کو نہار منہ گھول کر پیئے، حافظہ زیادہ ہو جائے اور قلب خیانت سے پاک اور نورِ معرفت سے باطن روشن ہو جائے گا۔

# صحت کی بندش

مولانا علی آفاق صاحب

آپ کو ایسے کئی جسمانی مریض ہسپتالوں، کلینکس اور ڈاکٹروں سے مشاورت میں مصروف لوگ ملیں گے جن کی بیماری ڈاکٹروں، طبیبوں، حکیموں سمیت کسی بھی ٹیسٹ میں ظاہر نہیں ہو رہی ہو گی۔

مگر کمزوری، بے چینی، پریشانی اور دیگر حیران کن علامات کا اظہار ہو رہا ہوتا ہے۔ بعض لوگ جگر، معدہ، ہڈی اور اس قسم کے موذی سرطان یعنی کینسر میں مبتلا ہوتے ہیں۔ مگر جیسے جیسے جسمانی علاج میں بہتری اور ترقی ہوتی رہتی ہے، مریض موت کے منہ میں جاتا نظر آتا ہے۔ اس موقع پر ہم یعنی ہمارا ادارہ ہرگز جسمانی علاج کی مخالفت نہیں کرتے بلکہ تشخیص کی جانب متوجہ کرتے ہیں کہ جہاں اتنے ہزاروں اور لاکھوں روپے جسمانی امراض کی تشخیص کے لیے مختلف رپورٹس میں اڑا دیئے ہیں، وہاں معمولی سا وقت نکال کر کسی مستند روحانی معالج سے روحانی تشخیص کروالیں۔ کیونکہ بعض دفعہ حاسدین آپ کے مال وجان کے دشمن ہوتے ہیں۔ مگر آپ کی جان کے دشمن ہوتے ہوئے وہ گولی، بندوق کا سہارا نہیں لیتے بلکہ سفلی عمل کروا کر گندے جنات وشیاطین مسلط کردیے جاتے ہیں جو کھانے پینے کی چیزوں میں جادو کی ناپاک اشیاء ملادیتے ہیں اور مریض بیمار ہو جاتا ہے۔ شیاطین اور گندے جنات مسلط ہونے کی وجہ سے جو بھی دوا، جو بھی طبیب اور ڈاکٹر زور لگالے، معاملات سنبھلنے میں نہیں آتے۔ نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ مریض موت کے منہ میں چلا جاتا ہے۔

## صحت کی بندش کے مریض کا علاج کیسے کیا جائے؟

1۔ ایسے مریض کے عموماً گھر میں جادو کی جڑ ہوتی ہے۔ سارے گھر کو روحانی طور پر پاک کیا جائے۔ گھر کا عمل کیا جائے، پانی دم کر کے چھڑکنا، سارے گھر میں اپنا خاص عمل پڑھتے ہوئے چکر لگانا، اگربتی وغیرہ پر خاص عمل دم کرنا، چراغ خاص عمل کے دم کر کے جلانا وغیرہ۔

2۔ مریض کی کیفیت دیکھتے ہوئے روحانی معالج کا مؤکلات اور جنات سے پوچھ کر صدقہ ادا کرنا۔

3۔ خاص عمل کی مخصوص تعداد میں پڑھائی کرنا جو عامل مؤکلات سے پوچھ کر خود روزانہ کرے گا۔

4۔ خاص عمل پانی پر دم کر کے مریض کو پلانا، جسم پر ملنا اور چھڑکنا وغیرہ۔

5۔ اگر معاملات کافی بگڑے ہوئے ہوں خاص طور پر 24 یا 72 گھنٹے والی ہانڈی کرنا وغیرہ۔

یہ ایسے طریقہ کار ہیں، جن سے مریض کی کیفیت سنبھلنی شروع ہو جائے گی۔

6۔ اس کے بعد معمول کا علاج جاری رکھنا چاہیے۔ مثلاً نہانا، پینا اور گھر میں چھڑکنا۔

خلاصہ یہ ہے کہ صحت کی بندش والے مریض کے گھر، اس کی اپنی ذات اور آس پاس کے لوگوں کا جنات سے پاک ہونا ضروری ہے۔ ورنہ یہ بندش موت کے منہ میں لے جانے کا باعث بن سکتی ہے۔

ہمارے ادارے میں گھر کے اعمال کی تربیت، جادو، جنات اور صحت کی بندش کے خاتمے کے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ الحمد للہ، بہت سے افراد تربیت لے کر خدمت خلق میں مصروف ہیں اور بے شمار لوگ شفاء یاب ہو چکے ہیں۔

## بقیہ: رشتہ کے حصول کے لیے درود شریف کے اعمال

اللہ عزوجل اس کی جائز دلی مراد پوری فرمادے گا اور رشتہ ہونے کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔ اس عمل کو اکتالیس (۴۱) دن تک جاری رکھے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ ذِی الْعِزَّۃِ وَالْکِبْرِیَآءِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ خَاتَمِ الْاَنْبِیَآءِ

ترجمہ: ”تمام تعریفیں اللہ کے لیے جو عزت و کبریائی کا مالک ہے اور اللہ رحمت نازل فرما حضرت محمد ﷺ خاتم انبیاء ﷺ پر“۔

# معجون خاص

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر

## اجزاء

1۔لونگ 3 تولہ، 2۔عاقر قرحا 3 تولہ، 3۔سونٹھ 3 تولہ، 4۔خالص چھوٹا شہد ایک پاؤ، 5۔خولنجاں 3 تولہ، 6۔دار چینی ڈیڑھ تولہ، 7۔ابلے ہوئے انڈوں کی زردیاں 21 عدد۔

## بنانے کا طریقہ

تمام چیزوں کو باریک پیس کر خالص شہد میں مکس کریں، ابلے ہوئے انڈوں کی زردیاں بھی اس میں اچھی طرح شامل کر لیں اور کسی جار میں محفوظ کر لیں۔اب آپ کے پاس ایک بہترین معجون موجود، کھائیں اور مزے اڑائیں۔

## ترکیب استعمال

صبح ناشتے کے ایک گھنٹہ بعد یا رات سوتے وقت ایک چمچ استعمال کریں۔

## فوائد

1۔جوانی کی کھوئی ہوئی طاقتوں کو بحال کرتی ہے۔

2۔مایوسیوں کو خوشیوں میں تبدیل کرتی ہے۔

3۔ازدواجی زندگی کو کامیاب بناتی ہے۔

4۔بے رغبتی اور سستی کو جڑ سے ختم کرتی ہے۔

5۔اعصاب میں بجلی کی سی تیزی پیدا کرتی ہے۔

6۔طاقت وقوت کا ٹھاٹھیں مارتا سمندر ہے۔

7۔انتشار میں بے پناہ اضافہ کرتی ہے۔

8۔چہرے کا رنگ سرخ وسفید کرتی ہے۔

9۔پٹھوں کو مضبوط اور طاقتور بناتی ہے۔

10۔یہ معجون حکماء کے سینے کا پوشیدہ راز ہے۔

# قرآن وحدیث میں شہد کی فضیلت وافادیت

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر

## قرآن مجید

قرآن کریم میں شہد کے متعلق ارشاد باری تعالیٰ ہے:

فیه شفاء للناس (القرآن)

ترجمہ: ''شہد میں لوگوں کیلئے شفاء ہے''۔

## احادیث مبارکہ

حضرت ابن مسعودؓ روایت کرتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: العسل شفاء من کل دآء (ابن ماجہ)

ترجمہ: ''شہد ہر مرض کیلئے شفاء ہے''۔

فعلیکم العسل (ابن ماجہ)

ترجمہ: ''شہد کو ہمیشہ تھامے رکھو'' (یعنی ہر وقت گھر میں ہونا چاہیے)۔

حضرت ابو ہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

من لعق العسل ثلاثة غدوات کل شهر لم یصبه عظیم من البلاء

ترجمہ: ''جو شخص ہر مہینے 3 دن صبح کے وقت شہد چاٹ لے تو اس کو کوئی بھی بلاء عظیم ایذا نہیں دے سکتی''۔ (ابن ماجہ)

حضرت امی عائشہؓ فرماتی ہیں

کان رسول الله صلی الله علیه وسلم یحب العسل

ترجمہ: ''رسول اللہ ﷺ کو شہد بہت محبوب تھا''۔

قال رسول الله ﷺ الشفاء فی ثلاثة فی شرط حجام او شربة عسل او کبة نار وانا انهی امتی عن الکی (مسلم)

ترجمہ: ''رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ شفا 3 چیزوں میں ہے۔

1۔ حجام کے پچھنے۔ 2۔ شہد پینے۔ 3۔ آگ سے داغ لگانے میں لیکن میں اپنی امت کو داغ لگانے سے منع کرتا ہوں''۔

ترمذی شریف میں آتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''سنوت کو کبھی نہ چھوڑو۔ کیونکہ ان دونوں میں موت کے سوا ہر مرض کی دوا ہے۔ سناء مشہور دوا ہے اور سفوف سے مراد شہد ہے''۔ (ترمذی)

قرآن کریم اور احادیث پاک شہد کی شفاء بخشی کے گواہ ہیں۔ بعض لوگوں کا کہنا ہے کہ شہد کے شفاء بخش ہونے میں تو کوئی شک وشبہ نہیں لیکن شہد گرم مزاجوں کیلئے موافق نہیں۔ فی الحقیقت یہ کہنا بھی قطعاً ٹھیک نہیں، اس لیے کہ جو قرآن وحدیث پر یقین رکھتا ہے اسے کسی حیل وحجت کی ضرورت نہیں ہوتی۔ حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں کہ اسے ہر مرض پر استعمال کرنے میں تامل نہ کرنا چاہیے۔ البتہ مقدار میں کمی بیشی کی جاسکتی ہے۔ شہد کو پانی میں ملا کر پینا بھی سنت ہے اور دودھ میں ملا کر پینا بھی ثابت ہے۔

بعض لوگوں کا کہنا ہے کہ شہد کی مکھیاں زہریلے پھولوں کا رس چوستی ہیں، یہ بھی صرف ان کا وہم ہے، اس لیے کہ قرآن کریم میں ہے ''کلی من کل الثمرات''، شہد کی مکھی ہر قسم کے پھولوں، پھلوں اور پھلیوں سے رس چوستی ہے لیکن ہر زہریلی چیز ان کے جسم میں جا کر اپنے مضر اثرات کھو دیتی ہے، اس لیے تو شفاء للناس کہا گیا ہے۔

## شہد کی رنگت

شہد کی رنگت کے متعلق لوگ اکثر بحث ومباحثہ کا شکار رہتے ہیں کہ کون سے رنگ کا شہد اچھا ہے اور کون سا بہتر نہیں؟

چنانچہ قرآن کریم میں آتا ہے کہ یخرج من بطونها شراب مختلف الوانه (النحل) ''شہد کی مکھیوں کے پیٹ سے مختلف رنگوں کا شراب (شہد) نکلتا ہے''۔

بہرحال شہد ہر مرض کے لیے اکسیر اور تریاق ہے۔ ہر مریض وصحت مند، ہر عمر کا آدمی بچے سے لے کر بوڑھے شہد تک استعمال کرسکتا ہے!

خالص شہد کے حصول کیلئے مطب العارف سے رجوع فرمائیں، شکریہ۔

# لوح فتوحات مجرب

شہزادہ منظور علی سمن

اَلَمْ تَرَوْا اَنَّ اللّٰہَ سَخَّرَ لَکُمْ مَّا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَاَسْبَغَ عَلَیْکُمْ نِعَمَہٗ ظَاہِرَۃً وَّبَاطِنَۃً ۭ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ یُّجَادِلُ فِی اللّٰہِ بِغَیْرِ عِلْمٍ وَّلَا ھُدًی وَّلَا کِتٰبٍ مُّنِیْرٍ ۞ (لقمان)

ترجمہ: ''کیا تم نے نہیں دیکھا کہ اللہ نے مسخر کر دیا ہے تمہارے لیے جو کچھ آسمان وزمین میں ہے اور سب کو اللہ نے تمہارے کام میں لگا رکھا ہے اور اس نے تم پر اپنی کھلی اور چھپی نعمتیں پوری کر رکھی ہیں''۔

پیارے قارئین خزینۂ روحانیات کی خدمت میں عملیات کے سمندر سے اوجِ زحل کا مجرب عمل، رازِ سینہ ''**لوح فتوحات**'' لے کر حاضر ہوا ہوں۔ یہ عمل ایک انمول تحفہ ہے۔ ہیرے کی قدر صرف جوہری ہی جانتا ہے۔ قارئین آپ بھی قدردان بنیں اور 29 سال کے بعد آنے والے اوجِ زحل سے مکمل استفادہ حاصل کریں۔ ایسے اوقات کا لوگ بڑی شدت سے انتظار کرتے ہیں کیونکہ ایسے اوقات بار بار نہیں آتے۔ ایسے اوقات میں تیار کیا جانے والا ہر عمل، نقش، تعویذ، الواحین جلد اثر ظاہر کرتے ہیں اور سو فیصد یقینی کامیابی ملتی ہے۔ غفلت کی نیند سے بیدار ہو کر اٹھیں۔ وقت گزر جانے کے بعد پھر نہ کہنا، ہمیں خبر نہ ہوئی۔

## منسوبات زحل

برج: جدی دلو۔ طبع: خاکی۔ دن: ہفتہ۔ رنگ: سیاہ۔ طرف: جنوب۔ جواہر: نیلم۔ لکی منسوب عدد: 8۔ جنس: مذکر۔ وقتی قوت: رات۔ دھات: سیسہ۔ خوشبو: عطر گل۔ خاصیت: سخت۔ بخور: میعہ سائلہ۔ صدقات: ماش سیاہ، کنجد سیاہ، نمک سیاہ۔ مقام: ویرانی۔ وقت: عشاء۔ شرفی برج: میزان۔

## اوجِ زحل

21 درجہ۔ اوجی برج قوس 13 درجہ۔ حرکت فی برج ڈھائی سال۔

اسماء الحسنیٰ ''یافتاح یارزاق''۔

پیارے قارئین خزینۂ روحانیات! بندہ احقر ہمیشہ تحقیقاتی اور نئے سچے مجرب اعمال ہی پیش کرتا ہے۔ نقل سے سخت نفرت ہے جیسا کہ آج کے نقل باز، جن کو عقل نہیں، وہ کتابوں سے دوسروں کے مضامین لے کر اپنے نام سے شائع کرواتے ہیں۔

آیئے، اب سال 2016ء ماہ جنوری برج قوس کے 13 درجہ پر آنے والے اوجِ زحل کے معجزاتی، کرشماتی، تحقیقاتی طور پر کچھ رازوں کو دیکھیں۔

## راز

| | |
|---|---|
| قوس کے حروف | ......3 |
| زحل کے حروف | ......3 |
| جنوری کے اعداد 269 کا مفرد | ......8 |
| اوجی سیارہ زحل کا منسوبی عدد | ......8 |
| زحل سے منسوب برج جدی کے اعداد 17 | ......8 |
| سال 2016ء کا مفرد عدد | ......9 |
| جناب فاطمہؓ کے اعداد 135 | ......9 |
| زحل کے اوجی برج قوس کا نمبر | ......9 |
| زحل کے اعداد 45 کا مفرد عدد | ......9 |
| اوج شروع ہونے کی تاریخ | ......9 |
| زحل کے اوجی برج قوس کے اعداد 166 | ......13 |
| سیارہ زحل کا اوجی درجہ | ......13 |
| زحل سے منسوب دن ہفتہ کے اعداد 490 | ......13 |

**نوٹ:** شرفِ زحل اور اوجِ زحل کے متعلق میرے پاس اور بھی بہت سارے راز موجود ہیں۔

## اوقات اوجِ زحل

ابتداء: 9 جنوری 6 بج کر 47 منٹ صبح

خاتمہ: 19 جنوری 9 بج کر 08 منٹ صبح

انسانی زندگی مکمل طور پر سیاروں کے اثرات سے متاثر ہوتی ہے۔ اگر

سیارے بلند ہوں تو انسان کو تخت وتاج کا مالک بنا دیتے ہیں اور اگر سیارے گردش میں ہوں تو انسان کی زندگی کو ناکارہ بنا دیتے ہیں۔ عقلمند لوگ ہی ایسے سعد اوقات سے استفادہ کرتے ہیں۔

ایسے لوگ حضرات وخواتین، جو عرصہ دراز سے بہت پریشان ہیں، مختلف مسائل نے گھیر لیا ہے، ہر طرف سے ہر کام میں رکاوٹیں ہیں، سحر جادو کا اثر ہے یا پیدائشی زائچہ، وقتی زائچہ میں نحوست زحل، ساڑستی زحل، زحل کا نحس پایہ یا زحل کے متعلق زائچہ میں کسی بھی طرح کی گردش نحوست ہو تو زحل سے منسوب طلسم، خاتم، الواح، نقش، دعا یا موافق نگینہ ضرور اپنے پاس رکھیں تاکہ نحوست سے نجات پاکر بہتر زندگی گزار سکیں۔

## فوائد لوح فتحوحات

*...... جائیداد، زمین، مکان، دکان، تعمیراتی کام، خرید وفروخت یعنی اسٹیٹ ایجنسی کے کام میں فائدہ ہوگا۔

*...... فصل زراعت، باغبانی کے ہر قسم کام میں فائدہ ہوگا۔

*...... دشمنان پر آپ کا رعب ودبدبہ قائم ہوگا۔ دشمن زیر اور آپ ہر میدان میں ان پر غالب ہوں گے۔

*...... امتحان، مقدمات، الیکشن...... ہر قسم کے مقابلے میں فتح آپ کی ہو گی۔

*...... سحر، جادو، نظر بد، شیطان، جنات، بیماری، چوری، غرقابی...... ہر قسم کے حادثات، تیر، تلوار، بم، گولی، بندوق، بجلی، گرج چمک جیسے نقصانات سے حفاظت ہوگی۔

غرضیکہ ہر قسم کے حالات میں فتح آپ کی ہوگی۔ لوحِ فتوحات کے مؤکلات آپ کو ہر قدم پر کامیاب کرتے رہیں گے۔

## طریقہ تیاری

بوقت اوجِ زحل، کسی نیک ساعتِ زحل میں مکمل پاکی سے قواعد عملیات کے مطابق لوح فتوحات تیار کریں۔ زحل سے منسوب ہفتہ کا دن نہایت طاقتور ہوگا۔

### لوحِ فتحوحات

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| قریب | وفتح | الله | نصرمن |
| ۶۵ | ۴۳۱ | ۳۱۱ | ۴۹۵ |
| ۴۳۲ | ۶۸ | ۴۹۲ | ۳۱۰ |
| ۴۹۳ | ۳۰۹ | ۴۳۳ | ۶۷ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — حٰمٓ عٓسٓقٓ — کھیٰعٓصٓ

### چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۱ | ۶ | ۱ |
| ۵ | ۲ | ۱۵ | ۱۲ |
| ۳ | ۸ | ۹ | ۱۴ |
| ۱۰ | ۱۳ | ۴ | ۷ |

## عظیم الشان روح پرور سالانہ نورانی، اصلاحی، تربیتی، عملیاتی اجتماع

# 9ویں سالانہ اجتماع حزب البحر کی مختصر کارگذاری

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب (بیدیاں خاص ضلع قصور)

دارالعمل چشتیہ کے زیر اہتمام سالانہ روحانی، عملیاتی، تربیتی اجتماع حسب سابق اس سال بھی 6/7/8 صفر المظفر کو جامع مسجد اللہ اکبر بیدیاں خاص میں منعقد ہوا۔ شرکاء اجتماع کی آمد کا سلسلہ اجتماع سے 3 دن پہلے ہی شروع ہوگیا۔ جو اجتماع کے آخری دن تک الوداعی اور اختتامی نشست تک جاری رہا۔

اجتماع میں تشریف لانے والے معزز مہمانوں کا شاندار انداز میں استقبال کیا گیا۔ 5 صفر المظفر بعد نماز عصر پہلی نشست کا آغاز ہوا۔ اجتماع کے ان تین دنوں میں کروائے جانے والے اعمال کی اتنی لمبی اور طویل فہرست دیکھ کر تمام شرکاء اجتماع کی خوشی اور حیرت دیدنی تھی۔ ہر ساتھی اس سوچ میں پڑ گیا کہ میں کون سا عمل کروں اور کون سا چھوڑوں! اس لیے کہ دارالعمل چشتیہ کی طرف سے علوم روحانیہ کا ایک ٹھاٹھیں مارتا سمندر ان کے سامنے تھا۔ بہرحال سب نے اپنی اپنی پسند کے مختلف اعمال کی ریاضت کی۔ الحمدللہ

تمام مہمانوں کی رہنمائی کیلئے دارالعمل چشتیہ کے خدام آخری وقت تک اجتماع گاہ میں موجود رہے۔ ناظم روحانی درسگاہ مولانا محمد عرفان صاحب کی تربیتی نشستیں بھی اجتماع کو چار چاند لگاتی رہیں! اللہ ان کے علم وعمل میں برکتیں عطا فرمائے۔ پوری پوری رات جاگ کر ہر ساتھی کی روحانی، علمی، عملیاتی تشنگی کو بڑے حوصلے اور ہمت کے ساتھ بجھاتے رہے۔

### بغیر فیس سکھائے جانے والے اعمال

دنیا بھر میں شاید ہی کوئی پرائیویٹ ایسا ادارہ ہو جو کسی فن کی تعلیم فری بھی دیتا ہو۔ اس گئے گذرے دور میں یہ سہرا بھی الحمدللہ دارالعمل چشتیہ اور سیدی ومرشدی حضرۃ ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ کے سر ہے کہ جنہوں نے عوام الناس سے لے کر ادارے سے متعلق تمام افراد، روحانی درسگاہ کے طالب علموں حتیٰ کہ ماہنامہ خزینہ روحانیات کے تمام نئے پرانے ممبرز اور امت کے محسن حضرات علمائے کرام، مفتیان کرام، مدارس کے ناظمین اور مساجد کے ائمہ کرام کیلئے بالکل ہی فری اور وہ بھی کثیر تعداد میں ایسے اعمال اور چلہ جات کی باقاعدہ سے ترتیب بنائی ہوئی ہے تاکہ یہ حضرات بھی، اپنے بچوں، اپنے گھروں، اپنے مدارس اور اداروں کی حفاظت کے ساتھ ساتھ تمام امت مسلمہ کی روحانی پریشانیوں اور بیماریوں میں ان کی بھرپور رہنمائی اور بہتر انداز میں ان کا روحانی علاج معالجہ فرما سکیں۔

### صرف ہم ہی کیوں آپ کیوں نہیں؟

شہرت پرستی اور انا پرستی کے اس دور میں ہر شخص یہ چاہتا ہے کہ میں اور صرف میں! کسی کو سینے کا راز دینے کیلئے کون تیار ہوتا ہے۔ مگر دارالعمل چشتیہ اس بات پر یقین رکھتا ہے کہ علم بانٹنے اور تقسیم کرنے سے ختم نہیں ہوتا بلکہ بڑھتا ہے اور کسی کی عزت اور اس کے مقدر کا رزق کوئی دوسرا ہرگز نہیں لے جاسکتا۔ یہ سب خزانے مالک حقیقی کے پاس ہی ہیں اور وہ جس کو چاہے عطا فرماتے ہیں۔ اس لیے دارالعمل چشتیہ کا روز اول سے یہی مشن وہدف ہے کہ صرف ہم ہی کیوں آپ کیوں نہیں! بلکہ سیدی ومرشدی استاذ العالمین حضرۃ ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں تو یہ چاہتا ہوں کہ ہر گھر میں کم از کم ایک ماہر تشخیص عامل لازمی ہونا چاہیے تاکہ وہ خود اپنے گھر والوں کی باپردہ ماؤں، بہنوں، بیٹیوں کی تشخیص بھی کر سکے اور ان

کا علاج بھی۔

علمائے کرام، مفتیان کرام کے بارے میں اکثر حضرۃ ڈاکٹر صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ اصل میں تو یہ کام انہی کا ہی ہے اور انہی کو ہی یہ کام سنبھالنا چاہیے۔

## روحانی اشیاء کا اسٹال

دار العمل چشتیہ کے شعبہ روحانی دوکان کی طرف سے روحانی دم شدہ اشیاء کے اسٹال کا بھی اجتماع میں با قاعدہ سے اہتمام کیا گیا تھا۔ جس میں مختلف عاملین کی تصنیف شدہ کتب، پرنٹ شدہ تعویذات، مختلف دم شدہ اگر بتیاں برائے دفع جادو، جنات، دفع نحوست، برائے حصول برکت وغیرہ، دم شدہ شہد، عطر تسخیر، عطر حاضری، عطر حفاظت، آلہ یکسوئی اور بہت ساری روحانی دم شدہ اشیاء۔ اسٹال شرکاء اجتماع کی توجہ کا خاص مرکز رہا اور تقریباً سبھی ساتھیوں نے اس سے بھر پور استفادہ کیا۔ کچھ ساتھی مطلوبہ سامان نہ ملنے کی وجہ سے پریشان تھے چونکہ ہر ساتھی کی ڈیمانڈ زیادہ سامان کی تھی۔ ان ساتھیوں کو بذریعہ ڈاک مطلوبہ روحانی اشیاء روانہ کی جائیں گی، اگر آپ کو یا آپ کے کسی ساتھی کو کسی بھی روحانی دم شدہ اشیاء کی یا کسی بھی قسم کے پرنٹ شدہ قرآنی یا امنت باللہ، چہل کاف وغیرہ اعمال کے نقوش پرنٹ شدہ مطلوب ہوں تو وہ دار العمل چشتیہ کے شعبہ روحانی دکان سے رابطہ فرمائے۔ تمام مطلوبہ اشیاء بذریعہ ڈاک بھیجنے کی سہولت موجود ہے۔

## خاص الخاص دم شدہ اشیاء

اجتماع کے پہلے دن سے ہی 100 کلو چینی، 100 کلو نمک، 60 لیٹر سرسوں کا تیل اجتماع گاہ میں لا کر رکھ دیا گیا تھا۔ جس کو اجتماع کے پہلے دن سے آخری دن تک تمام عاملین مہمانان گرامی نے اپنے اپنے خاص کلام اسم اعظم، سورۃ مزمل شریف، امنت باللہ شریف، چہل کاف شریف، حزب البحر شریف، حزب النصر شریف اور دیگر بہت سارے روحانی کلام سے دم کیا۔ اس لحاظ سے ان اشیاء میں کافی روحانی طاقت پیدا ہوگئی، اجتماع کے آخری دن یہ تمام دم شدہ اشیاء تمام شرکاء اجتماع کو بطور تبرک خاص تقسیم کردی گئیں۔ تمام عاملین اپنے اپنے گھروں میں اور ان سے متعلقہ مریدوں اور روحانی مریضوں میں بطور علاج اور بطور تبرک تقسیم فرمائیں گے۔ اس طرح سے دار العمل چشتیہ، روحانی اجتماع اور سیدی مرشدی حضرۃ ڈاکٹر صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ کا یہ روحانی فیض پورے ملک میں پہنچ گیا۔ الحمدللہ، دار العمل چشتیہ کے شعبہ روحانی دکان پر موجود تمام دم شدہ اشیاء، ماہر عاملین کی خاص محنت اور خاصے طویل دم سے تیار کی جاتی ہیں اور ہر وقت دستیاب ہوتی ہیں۔

اگر کوئی ساتھی منگوانے کا خواہش مند ہو تو وہ روحانی دوکان کے موبائل نمبر پر رابطہ فرمائیں شکریہ۔ 0334-4312272

## دستار بندی

مجلس مشاورات اور دار العمل چشتیہ کی انتظامیہ کی مشاورت پر اس بار شرکاء اجتماع کی دستار بندی کیلئے سرپرست دار العمل چشتیہ، بین الاقوامی معروف روحانی معالج، استاد العاملین، نمونہ اسلاف، سیدی و مرشدی حضرۃ ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ، مدیر اعلیٰ خزینہ روحانیات سے مودبانہ گزارش کی گئی جو حضرت نے الحمدللہ قبول فرمائی اور اس بار حضرت ڈاکٹر صاحب نے تمام ساتھیوں کی دستار بندی فرما کر ان کی دلی خواہشات کی تکمیل فرمائی۔

میری اور تمام شرکاء اجتماع کی یہ دعا ہے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ حضرت ڈاکٹر صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ کی عمر، زندگی، صحت میں برکت عطا فرمائے۔ حضرت کا اور ان کے ادارے دار العمل چشتیہ کا فیض اللہ پاک پوری دنیا میں عام فرمائے۔ اللہ تعالیٰ ان کا سایہ ہمارے سروں پر تا زندگی قائم دائم فرمائے۔ اللہ پاک حضرت ڈاکٹر صاحب، حضرت کے ادارہ دار العمل چشتیہ، حضرت کے تمام خدام، دار العمل چشتیہ کی تمام انتظامیہ کی ہر قسم کے حاسدوں کے حسد، شریروں کے شر اور فتنہ باز لوگوں کے فتنوں سے ہمیشہ اپنی خاص حفاظت فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

## شرکاء اجتماع کے اسمائے گرامی

1۔ مولانا محمد ابوبکر صاحب۔ مہتمم جامعہ دار القرآن راولپنڈی

2۔مولانا محمد نعیم صاحب۔جامع مسجد اقصیٰ ٹیکسلا راولپنڈی

3۔قاری محمد علی صاحب۔محمدی مسجد راولپنڈی

4۔حافظ زہیب معاویہ صاحب۔مسجد نور راولپنڈی

5۔مولانا امیر معاویہ صاحب۔جامعہ رحیمیہ دار القرآن راولپنڈی

6۔مولانا محمود الحسن صاحب۔راولپنڈی

7۔مولانا محمد قاسم صاحب۔مسجد حیدر کرار راولپنڈی

8۔مولانا اسد اللہ صاحب۔محلہ توحید آباد اسلام آباد

9۔قاری منیر شاہ صاحب۔بہارہ کہو اسلام آباد

10۔مولانا عبد المجید صاحب۔محلہ شرف آباد اسلام آباد

11۔محمد شکیل صاحب۔اسلام آباد

12۔ذیشان احمد قریشی صاحب۔اسلام آباد

13۔بھائی محمد صالح صاحب۔آزاد کشمیر

14۔مولانا عبد الرحمن جامی صاحب۔ضلع باغ آزاد کشمیر

15۔حکیم قاری عطاء الرحمن صاحب۔واہ کینٹ

16۔عبد الرحمان صاحب۔ٹیکسلا

17۔حافظ محمد رمضان صاحب۔واہ کینٹ

18۔حاجی ظفر اقبال۔لاہور

19۔محمد اقبال صاحب۔لاہور

20۔محمد شہزاد صاحب۔لاہور

21۔محمد عامر صاحب۔لاہور

22۔قاری ممتاز صاحب۔جوہر آباد

23 محمد سلیم اللہ۔سرگودھا

24۔پیر حسن امام صاحب۔کراچی

25۔مولانا محمد اختر صاحب۔کراچی

26۔مولانا محمد میاں صاحب۔کراچی

27۔مولانا سعید الرحمان صاحب۔کراچی

28۔مولانا نیاز احمد صاحب۔دار العلوم زکریا جھنگ

29۔قاری خالد محمود صاحب۔فیصل آباد

30۔صوفی محمد بشیر صاحب۔وزیر آباد گوجرانوالہ

31۔حکیم محمد عرفان صاحب۔لاہور

32۔ڈاکٹر زاہد سرفراز صاحب۔قصور

33۔عرفان زاہد صاحب۔لاہور واپڈا ٹاؤن

34۔مولانا حافظ ریاض صاحب۔ٹاؤن شپ لاہور

35۔مولانا عبد الہادی صاحب۔فیصل آباد

36۔مولانا طارق مدنی صاحب۔جامعہ عائشہ صدیقہ پاکپتن

37۔عبد الواحد صاحب۔ضلع سوات

38۔فضل غفور صاحب۔ضلع سوات

39۔مولانا محمد عثمان صاحب۔جہلم

40۔حکیم حافظ بلال صاحب۔ننکانہ

41۔ڈاکٹر محمود احمد صاحب۔جوہر ٹاؤن لاہور

42۔مولانا محمد عمر صاحب۔پاکپتن

43۔مولانا ذوالقرنین صاحب۔چوبارہ ضلع سیالکوٹ

44۔مولانا حکیم محمد ارشد صاحب۔مدرسہ اشرف العلوم پسرور سیالکوٹ

45۔مولانا محمد ابوبکر صاحب۔سیالکوٹ

46۔رضا عبد الرحمن صاحب۔فاروق آباد شیخوپورہ

47۔محمد حارث صاحب۔لاہور

48۔محمد عامر صاحب۔لاہور

49۔محمد عرفان صاحب۔لاہور

50۔مولانا محمد مدثر صاحب۔سیالکوٹ

51۔آفتاب الرحمن صاحب۔لاہور

# دشمن کی تباہی و بربادی کا خاص عمل

## عطارد قرآن زحل کے وقت کا خاص عمل

خالد مقبول حفظہ اللہ

جب دشمن کی طرف سے مسلسل تکالیف کا سامنا ہو، کسی طرح نجات ممکن نظر نہ آتی ہو، دشمن ہر وقت نقصان اور پریشان کرنے کے منصوبے بناتا رہتا ہو، کسی طرح بھی اپنی حرکتوں سے باز نہ آ رہا ہو، اپنے اثر و رسوخ سے ہر تدبیر کو ناکام بنا دیتا ہو تو ایسے حالات میں مجبوری بن جاتی ہے کہ دشمن کا کوئی نہ کوئی سدِ باب کیا جائے۔ کوئی ایسی تدبیر کی جائے کہ اس سے جان چھوٹ جائے۔ دنیوی تدابیر کے مقابلے میں روحانی تدابیر کئی بار بہت زیادہ مؤثر ثابت ہوئی ہیں۔ خصوصاً جب سامنے دشمن طاقتور ہو اور دنیوی تدابیر سے اس سے لڑنا ممکن نہ ہو تو روحانی تدابیر ہی واحد حل رہ جاتی ہیں۔

دشمن کو سبق سکھانے اور اس کی تباہی، بربادی اور ویرانی کے لیے یہ عمل بہت مؤثر ہے۔ عمل یہ ہے کہ دشمن کا کامل تصور رکھتے ہوئے سورۂ قمر کو بعد نمازِ ظہر، باوضو ایک مرتبہ پوری اس طرح پڑھیں کہ جب اس آیت پر پہنچیں تو اس آیت کو ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) مرتبہ پڑھیں۔ آیت یہ ہے:

رَبِّ إِنِّي مَغْلُوبٌ فَانْتَصِرْ ﴿سُورَةُ الْقَمَرِ: ۱۰﴾

ایک مرتبہ سورت پڑھتے ہوئے آیت پڑھی جائے گی۔ پھر مزید ایک ہزار (۱۰۰۰) بار اور پڑھیں گے۔ اور پھر سورت کو آخر تک پڑھ کر پسی ہوئی کالی مرچ پر دم کریں گے۔ اب آپ کا عمل مکمل ہوا۔ پسی ہوئی کالی مرچ تھوڑی زیادہ مقدار میں لی جائے تا کہ اس کو متعدد بار استعمال کیا جا سکے۔ خیال رہے کہ عمل سے قبل بسم اللہ الرحمن الرحیم اور درود شریف نہیں پڑھنا ہے۔ اعمالِ شر میں نہیں پڑھتے۔

کوئی مناسب وقت دیکھ کر پسی ہوئی کالی مرچ دشمن کے دروازے کے سامنے یا اس کے گھر میں پھینک دیں۔ اگر اس کا ڈیرہ ہے تو اس ڈیرے پر پھینکیں۔ خیال رہے کہ دشمن اس پر سے گذر جائے۔ پھینکنے کا بہترین وقت ساعتِ زحل و مریخ ہیں اور دن منگل اور ہفتہ ہے۔ کوشش کی جائے کہ عمل کے بعد مسلسل منگل اور ہفتہ کو پھینکتے رہیں۔ ان شاء اللہ، بہت جلد دشمن اللہ ﷻ کی پکڑ میں آ جائے گا اور تباہ و برباد ہو جائے گا۔

اس عمل کو کرنے سے پہلے کسی باعمل مستند مفتی صاحب سے مسئلہ پوچھا جائے کہ سائل کے حالات کے پیشِ نظر، دشمن کو برباد کرنے کا عمل کرنے کی شریعت سائل کو اجازت دیتی ہے۔ اگر اجازت شریعت کی طرف سے ہے تو پھر ہماری طرف سے بھی اجازت ہے، ورنہ نہیں۔

صرف اپنی انا کی تسکین اور معمولی لڑائیوں میں اس طرح کے عمل کرنا خود اپنی تباہی کو دعوت دینے کے مترادف ہے۔ اس لیے حتی الامکان ایسے اعمال سے پرہیز کرنا چاہیے۔ صرف انتہائی مجبوری میں ہی کرنا چاہئیں۔ ناجائز عمل کرنے والا خود تباہی کا شکار ہو گا، ان شاء اللہ۔

### عمل کرنے کا خاص وقت

عطارد اور زحل کے قران کا وقت اعمالِ شر کے لیے خاص وقت ہوتا ہے۔ اس میں دشمن سے نجات، تباہی، بربادی اور ہلاکت کے اعمال کیے جاتے ہیں۔ ۸ جنوری ۲۰۱۶ کو صبح 11:42 پر شروع ہو گا۔ ۹ جنوری ۲۰۱۶ کو صبح 9:11 پر مکمل ہو گا اور ۱۰ جنوری کو صبح 6:39 پر ختم ہو گا۔ اس دوران ساعتِ زحل یا مریخ میں اس عمل کو کیا جائے۔ ہمارا مشورہ یہ ہے کہ ۹ جنوری کو یہ عمل کیا جائے کیونکہ ۹ کو ہفتہ ہے۔ اور ہفتہ کا دن اعمالِ شر کے لحاظ سے بہت موزوں دن ہے۔

نوٹ: اس عمل کی اجازت کے لیے جو حضرات و خواتین رابطہ فرمانا چاہیں، ان سے گذارش ہے کہ پہلے تحریری فتویٰ لیں، پھر رابطہ فرمائیں۔ پسی ہوئی کالی مرچ کو اپنی رہائش گاہ میں نہ رکھیں۔ کسی باہر کی جگہ رکھیں۔

# سردیوں کی آمد کے ساتھ ہی ہر فرد کی ناک بہنے لگتی ہے اس حوالے سے موسم سرما کا عام مرض نزلہ، زکام اور اس سے بچاؤ پر معلوماتی مضمون

تحقیق و تحریر: ڈاکٹر جاوید اقبال صاحب (راولپنڈی)

## موسم سرما کا مرض: نزلہ زکام

(Coryza/Catarrh/Rhinitis)

جب ناک سے پتلا مواد خارج ہونا شروع ہو جائے اور اس کا عمومی سبب ناک کی سوزش ہو تو اسے زکام کہا جاتا ہے جبکہ یہی رطوبت اگر حلق میں ٹپکنے لگے تو اسے نزلہ کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ اس کے لیے انگریزی زبان میں بولا جانے والا لفظ کیٹر (Catarrh) ایک یونانی لفظ ہے جس کے معنی بہنے کے ہیں، اس لیے اسے حلق میں بہنے والے مواد کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ اسی طرح آج کل فلو اور انفلوئنزا جیسے امراض بھی زبان زدِ عام ہیں۔ فلو اور انفلوئنزا ایک ہی بیماری کے دو نام ہیں اور یہ عموماً وبائی زکام جو کہ وائرس یا بیکٹر یا کے سبب لاحق ہوتا ہے اسے کہا جاتا ہے۔ رے نی ٹس (Rhinitis) ایک یونانی لفظ ہے جو رائن بمعنی ناک اور آئی ٹس بمعنی سوزش یا ورم سے مل کر بنا ہے۔ یعنی ناک کی لعابی جھلیوں کی سوزش یا ورم کو رے نیٹس کہا جاتا ہے جبکہ زکام میں بھی یہی کچھ ہوتا ہے۔ اس لیے کہا جا سکتا ہے کہ یہ تمام الفاظ ایک ہی بیماری کے مختلف ناموں کو ظاہر کرتے ہیں۔ ہاں یہ بات الگ ہے کہ بیماری حاد یا مزمن یعنی شدید یا پرانی ہو سکتی ہے۔ ذیل میں نزلہ زکام سے متعلقہ چند عوارض کا تذکرہ کیا جا رہا ہے جو کہ قارئین کے لیے بنیادی معلومات کا باعث ہوں گے:

### وبائی نزلہ زکام (Allergic Rhinitis)

وبائی یا الرجک زکام کو شدید زکام یا حاد زکام بھی کہا جا سکتا ہے۔ یہ ایک چھوت دار مرض ہے جس میں ناک کی لعابی جھلی متورم ہو جاتی ہے اور اس کے نتیجے میں ناک سے بہاؤ شروع ہو جاتا ہے اور چھینکیں آنے لگتی ہیں۔ ایسے افراد کو عموماً صبح سو کر اُٹھنے کے بعد یکے بعد دیگرے بے شمار چھینکوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

موسم بہار یا جب موسم بدل رہا ہوتا ہے اس وقت یہ مرض عروج پر ہوتا ہے اور عموماً وبائی صورت اختیار کر لیتا ہے اور اکثر و بیشتر پورے کا پورا گھر اس کی لپیٹ میں آ جاتا ہے، ان میں سے کچھ افراد جو ذرا کمزور طبیعت کے مالک ہوتے ہیں، وہ اس زکام کے ساتھ ساتھ سر درد اور بخار میں بھی مبتلا ہو جاتے ہیں جبکہ ٹھوس طبیعت اور قوتِ مدافعت والے افراد اس کی کچھ کم ہی پرواہ کرتے ہیں اور عموماً انگریزی کی یہ کہاوت دہراتے ہوئے اس مرض سے گزر جاتے ہیں کہ ''زکام کے لیے دوا لیں تو یہ ایک ہفتہ میں ٹھیک ہو جاتا ہے اور اگر نہ لیں تو سات دن لگتے ہیں۔''

### دائمی نزلہ زکام (Chronic Coryza)

جب نزلہ زکام کا باقاعدہ علاج نہ کیا جائے یا فوری طور پر کوئی اینٹی بائیوٹک دوا کھا کر زکام کو روک دیا جائے تو یہ یکے بعد دیگرے حملہ آور ہونا شروع ہو جاتا ہے ایسی صورت میں اسے دائمی نزلہ زکام کا نام دیا جاتا ہے۔ ایسی صورت میں مریض شدید تکلیف میں مبتلا رہتا ہے اور اکثر و بیشتر زکام میں مبتلا رہنے کی وجہ سے اسے سر درد اور بخار کی بھی شکایت لاحق ہو جاتی ہے۔

### ناک بہنا زکام (Coryza/Cold)

اس مرض میں ناک کی اندرونی لعاب دار جھلی متورم ہو جاتی ہے اور

